بیمار تیرے عشق سے ہولے تو تا یہ نصیب
احساں علیل پر ہے مزاج علیل کا

مجرم ترا ہوں اور تجھی پر ہے آسرا
لطف اِلٰہ نام ہے میرے کفیل کا

قدرت تو سب طرح کی ہے عادت نہو نہو
منظور ہو تو سر ہو فلک پر بخیل کا

تیرا کرم تجھی کو سزاوار ہے کہ ہے
مجھکو بھی ولولہ ترے وصف جمیل کا

ہوتا ہے تو نے حجت ظاہر سے بدماغ
کچھ اور ہی مزاج ہے تیرے علیل کا

بے غم ہے نفس وسوسہ آرا سے قلب پاک
قصہ ہے یاد کعبہ کو اصحاب فیل کا

یہ کچھ گناہ اور تری رحمت پہ ہے یقیں
عصیاں پہ مستحق ہوں ثواب جزیل کا

قانع ہوں کیا ترے کلمہ گو بہشت پر
اجر کثیر سنتے ہیں خیر قلیل کا

جب دی ہے تا بمرحلہ پیمائی طلب
توڑا ہے پہلے پائے جسارت ذلیل کا

کی حجت وکلام سے ہو تشنہ گوئے آر
غنچہ کیا ہے تو نے دہن قال وقیل کا

ہے تیرے مصر صنع میں کار دم سکوت
بازار تو نے سرد کیا قال وقیل کا

جمتی نہیں نظر رخ گلزار و نار پر
دل سوختہ ہوں آتش جان خلیل کا

ازبسکہ تو کہیں نہیں اور پھر کہاں نہیں
ہے بعد تجھ سے قرب جو ہے جبرئیل کا

نار ہی ہے سوز درد ہی میں لطف بیا جہاں
نار سعیر میں ہے گلستاں خلیل کا

آیا نہ راہ پر قدم طالبان تاب
نکلا نہ پاؤں حجلہ سرا سے دخیل کا

جو جسم آفتاب میں ذرہ کی ہے نمود
انور وہاں یہ رتبہ ہے عرش جلیل کا

نہ کچھ اخفا نہ کچھ اظہار محمد دیکھا
اور سب کچھ دمِ گفتارِ محمد دیکھا

وادیٔ صبر کو گلزارِ محمد دیکھا
سخت تر جادۂ پر خارِ محمد دیکھا

چشمِ حق بیں کو ضیا سرمۂ مازاغ سے ہی
خوش نگاہی کو جو ہنجارِ محمد دیکھا

نرگسیں باغ ہے چشمانِ ملائک سے فلک
خلد ہی کو نہیں گلزارِ محمد دیکھا

کون ہے منزلِ دنیٰ فتدلیٰ میں مکیں
سرِ حق شاملِ اسرارِ محمد دیکھا

مسکنِ عشقِ خدا ہے وطنِ حبِ نبی
پر فضا سینۂ ابرارِ محمد دیکھا

فلسفیٔ عقل پہ نازاں ہے تو کشتی ہے تباہ
لطمۂ قلزمِ ذخارِ محمد دیکھا

نفس کا پیچا یہ پیدا ہے وہ بیڑی سے
ہے علی رونقِ بازارِ محمد دیکھا

دیکھتا ہوں تجھے اے چرخ کہ دیکھا کیا کچھ
خاک میں گوہرِ شہوارِ محمد دیکھا

حق پرستی نہیں کچھ کام کی بے حبِ نبی
ہاں موحد کو گنہگارِ محمد دیکھا

منزلِ قدس تک آساں ہے پہنچنا انور
شرع کو جادۂ ہموارِ محمد دیکھا

دونوں عالم سے جدا کارِ محمد دیکھا
فکر کو وقفِ سرِ کردارِ محمد دیکھا

اسکو زار اور اسے بیمارِ محمد دیکھا
دونوں عالم کو طلبگارِ محمد دیکھا

حق سے پیوستہ ہیں ہو خواب کہ بیداری ہو
اثرِ طالعِ بیدارِ محمد دیکھا

ذرہ وہ ہے کہ شفقت کیجیے جس پر قرباں
طالعِ فرخ بیمارِ محمد دیکھا

ماہ کو دیکھ کے معراج کی حجت ہے تمام
صاف نقشِ سمِ رہوارِ محمد دیکھا

۱

کیا یہ احسان ہے تھوڑا کہ سب اُنکے ہیں غلام
ہر سر و دوش پہ اک بارِ محمدؐ دیکھا

بارِ بخشائشِ عالم کو اُٹھا رکھا ہے
تو عجب دوشِ گرانبارِ محمدؐ دیکھا

یہ جہاں گرد زمیں پر وہ فلک پر جویاں
خضر و عیسیٰ کو طلبگارِ محمدؐ دیکھا

آتشِ عشق و جمالِ آدبی سے ہر دم
گرم ہنگامۂ بازارِ محمدؐ دیکھا

اُمتی آپ کہیں سب کہیں نفسی نفسی
بڑھ کے مخلوق سے کردارِ محمدؐ دیکھا

غنچہ آسا ہوئے لب بستہ فصیحانِ عرب
شور شیرینیٔ گفتارِ محمدؐ دیکھا

یہ وہی نور ہے موسیٰ پہ رہا جو مستور
اے تماشائی دیدارِ محمدؐ دیکھا

دُرۃ التاج ہو دیہیم شفاعت کے لئے
اِسکے قابل دُرِ شہوارِ محمدؐ دیکھا

۴۵

صدقے اِس آنکھ کے اِس شوق کے قرباں انور
کہ تصور ہی میں دیدارِ محمدؐ دیکھا۔

ہاں کچھ اے واقفِ اسرارِ محمدؐ دیکھا
کہ کہاں جلوۂ انوارِ محمدؐ دیکھا

نورِ حق شاملِ انوارِ محمدؐ دیکھا
جب کھلا پردۂ اسرارِ محمدؐ دیکھا

طور پر عرش پہ دیدارِ محمدؐ دیکھا
جا بجا جلوۂ انوارِ محمدؐ دیکھا

دل میں ہے آپ کے اُلفت کی کھٹک روح فزا
پھول سے بڑھ کے کہیں خارِ محمدؐ دیکھا

دیدیا جان و جگر کو رہِ حق میں خوش خوش
سہل تر سہل سے دشوارِ محمدؐ دیکھا

دل میں حیرت سی ہے اور مُنہ سے نہیں کہہ سکتے
وُہ تماشا سرِ بازارِ محمدؐ دیکھا

گو وُہ خالق نہ سہی واسطۂ خلق تو ہے
سب کو اِک مظہرِ انوارِ محمدؐ دیکھا

نورِ حق نے محل اپنا کوئی دیکھا نہ مگر
سینۂ آئینہ کردارِ محمد دیکھا

غور کر حمد و محمد پہ خدا نے یعنی
اپنی نسبت کو سزاوارِ محمد دیکھا

وہ بھی اک رنگ کہ موسیٰ سے چھپایا پر نور
یہ بھی اک جلوہ کہ دیدارِ محمد دیکھا

رنگ پر ہے شبِ معراج چمن بندیِ اُنس
عالمِ قدس پہ گلزارِ محمد دیکھا

بسکہ لولاک ہے بستۂ احسانِ جناب
عرش و کرسی کو تہِ بارِ محمد دیکھا

دوست تھا ہے تو کیا دوست سے کھتا ہے عزیز
حق نے کیا کچھ نہ سزاوارِ محمد دیکھا

اوج ہما گئی عرش پہ یہ عجز و نیاز
خاک پر سایۂ دیوارِ محمد دیکھا

آپ جو کرتے ہیں اللہ وہی کرتا ہے
عقل کو حیرتیِ کارِ محمد دیکھا

جو دقیقہ کہ کسی پر نہ کھلیگا نہ کھلا
آشنا ہے لبِ اظہارِ محمد دیکھا

دوست کا بارِ شفاعت بھی اٹھاتے ہی بنی
حق کو لذت کشِ تکرارِ محمد دیکھا

شمع و پروانہ کے برتاؤ یہ کیا بات ہوئی
ذوقِ جانبازیِ انصارِ محمد دیکھا

حق کو سمجھے ہیں وہ کچھ اور اُنہیں حق سمجھا ہے
مَا عَرَفْنَاكَ سے اظہارِ محمد دیکھا

آمد و شد ہوئی اک چشم زدن میں شبِ وصل
کس نے ہنگامۂ رفتارِ محمد دیکھا

جلوۂ حق ہے محمد میں نمایاں انور
چار سُو جلوۂ دیدارِ محمد دیکھا

تری صورت کو دیکھا اور آنکھیں کھل گئیں کیا کیا
نظر آیا جمالِ معنیِ حسن آفریں کیا کیا

دِل آزاری کی پرستش ایک دن ہوگی تو وہاں کیا غم
کئے ہیں ظلم اُس نے بے حساب اُس دلنشیں کیا کیا

قوی ہے سوئے سجدہ ضعف سے میرے کہ اُس در پر
گری پڑتی ہے میرے گرنے سے پہلے جبیں کیا کیا

وہاں مستی کے عالم میں بھی اک رنگ ہرادا ہے
جھکی جاتی ہے پیشِ غیر چشمِ سرمگیں کیا کیا

جو سچ پوچھو تو کچھ عاشق سے بڑھ کر تم جفاکش ہو
کہ اتنی نازکی پر غیر کی باتیں سہیں کیا کیا

بڑھائی اُس نے قدرِ کم نگاہی کس قدر یارب
کہ اُس کی ترک خود بینی پہ ہوتا ہے یقیں کیا کیا

نمودِ حشر ہے موقوف اُس کی چال پر شاید
کہ دل کی شورشیں اُٹھ اُٹھ کے دل میں رہ گئیں کیا کیا

محبت حد سے گذری عرصۂ فرقت کہاں پہنچا
وہ مجھ سے دور ہیں کیا کچھ کہ میں دل کے قریں کیا کیا

تعلق اُن سے اُس کو اور چھپایا چاہئے دل سے
مجھے آفت میں لایا ہے غمِ پردہ نشیں کیا کیا

مجھے وحشت تمہیں نخوت کئے الزام کچھ دیتے

ہم ازخود رفتہ کا ہیں تم بھی آپے میں نہیں کیا کیا

بپا ہوتا ہے دور چرخ میں اک حشر بھی مجھ پر
بھرے بیٹھا ہوں دل میں نالہائے آتشیں کیا کیا

تصور رشک و مہری کا شری ہے زندگی اپنی
ہوئے ہیں دل میں ٹھنڈے نالہائے آتشیں کیا کیا

نظر ملتے ہی وہ کچھ ہو گیا جو کچھ کہ ہونا تھا
پشیماں ہو رہا ہے دیدۂ انجام بیں کیا کیا

مجھے بھی ضعف و رسوائی نے تجھ سا ہی بنایا ہے
کہ تو حسن و حیا سے ظاہر و پنہاں نہیں کیا کیا

رہیگا زخم دل ناکام لطف بیقراری کیوں
کہ مشک افشاں ہے ہر سو بوئے عنبریں کیا کیا

انہیں مجھے نہیں دیتا کہیں جا اضطراب اپنا
پریشاں دل میں ہے وہاں فکر انداز کمیں کیا کیا

کیا غماز اپنا ہم نے پیدا ہاتھ سے اپنے
زباں بنکر کہے دیتا ہے چاک آستیں کیا کیا

نہیں گو ضعف سے لیکن اسی ساماں سے پھر کچھ ہوں
ہوئے ہیں پردہ در داماں و جیب و آستیں کیا کیا

جفا سے وُہ حجل ہیں کون اب جاتا ہے محشر تک
ہمارا فیصلہ بس ہوگیا انور یہیں کیا کیا

x جہاں ڈھونڈھا یہ پایا اُسکو دیکھا تو یہیں کیا کیا
پھری ہے دُور جا جا کر نگاہ دُور بیں کیا کیا
یہاں سینہ میں رازِ غم ہے اور پیدا نہیں کیا کیا ۲
کہے دیتی ہے دِل کی صُورتِ اندوہگیں کیا کیا
اجل ہے سر پہ تو بھی زیست کا ساماں نہیں کیا کیا
اُمیدیں رکھتی ہیں دِل کو مرے اندوہگیں کیا کیا
وُہ آشوبِ تجلی جلوہ آرائے نمائش ہے
مرے پاؤں تلے کی نکلی جاتی ہے زمیں کیا کیا
ترے کوچہ میں ہر ہر نقش پا پر سجدہ کرتا ہوں
رلاتا خاک میں ہے مجھکو یہ شوقِ جبیں کیا کیا
چُھری میرے گلے پر پھیر دے اور اُف نہ کرنے دے
ادا کرتی ہے مطلب وُہ نگاہ سرمہ گیں کیا کیا
بایں طاعت نہ پوچھا تا دمِ مُردن جو اُس بُت نے
تو پیمانِ ازل یاد آئے وقتِ واپسیں کیا کیا
دِل و جاں جل چکی ہیں غم بھی اُس کا جل گیا ہوگا

کہ ہے گھر پھونکنے پر تیز آہِ آتشیں کیا کیا

چمک اُٹھتا ہے رنگِ حسن دونا بادہ خواری سے
مگر ہے غازۂ خونی یہ آبِ آتشیں کیا کیا

مقابل اپنے جلوہ کے نظر آتا نہیں کچھ بھی
ہماری حسرتیں اُنکی نظر میں چھا گئیں کیا کیا

ترے آنے کی سُنکر ساتھ ہی آنکھوں میں دم آیا
مگر سرگرمِ استقبال ہے جانِ حزیں کیا کیا

حیا سے ہے وُہ سر زانو پہ اور کچھ کچھ نمایاں ہے
ہلال آسا نظر آتا ہے وُہ ماہِ جبیں کیا کیا

مجھے اُس کی نگاہِ مصلحت اندیش نے مارا
لڑیں آنکھیں عدو سے مجھ سے مِلکر جھک گئیں کیا کیا

نہ فکر اُسکا نہ غم اِس کا محیطِ دل ترا غم ہے
کوئی دیکھے تو دل خوش ہیں ترے اندوہگیں کیا کیا

یہ کافر ماجرا ہے طاعتِ اصنام میں انورؔ
ہوے ہیں حق سے آخر عہد و پیمانِ متیں کیا کیا

دیگر

ہُوا روزِ سیہ اپنا بھی جادو آفریں کیا کیا
کہ میرے ہوش بنکر اُڑ گئے ہیں ہمنشیں کیا کیا

یہ حُسن اور اُس سے یہ ادا غمزۂ سحر آفریں کیا کیا
شکستہ ہو گیا پیمان اربابِ یقیں کیا کیا ٣

ہوائے اوج بعدِ قتل یہاں سر میں نہیں کیا کیا
غبار آسا اڑے گی لے کے مقتل کی زمیں کیا کیا ٤

دوچار اس چشم سے ہوتے ہی اک چپ لگ گئی گویا
خدا جانے نگاہیں چپکے چپکے کہہ گئیں کیا کیا ٥

پیامِ قتل پر ہی شکرِ رعبِ حسن واں لازم
جو پوچھیں تو مرے دل میں تمنائیں نہیں کیا کیا

نہیں ممکن کہ گزرے ایک دن یکساں زمانے میں
کہ پھرتا ہے تمہاری وضع پر چرخِ بریں کیا کیا ٦

اِدھر شوخی اُٹھاتی ہے اُدھر تمکیں بٹھاتی ہے
کشاکش میں ہے اپنے ہاتھ سے وہ نازنیں کیا کیا ٧

مری جانب سے شاید کاروانِ مصر کھنچ جاوے
کمند افگن ہے ہر سوئے جعدِ عنبریں کیا کیا ٨

دکھانے کو حیا ہے پر اُٹھائے بار کون اتنا
جھکا جاتا ہے نازِ حُسن سے وہ نازنیں کیا کیا ٩

رہے امروز و فردا مشقِ ضبطِ شکوہ اچھا ہے

کہ ہوگی پرستش رودادِ روزِ آخریں کیا کیا

مجالِ نم رون ہے وقتِ نادک جور کی مشکل
ہوئی ہے دل میں اپنے خوں صدائے آفریں کیا کیا

مذاقِ مدعی ہے تلخ و کامِ دوست ہے شیریں
سخن میں بھر دیا۔ انورؔ نے زہر و انگبیں کیا کیا

نہ لب پہ ہو ذکر مہر و کیں کا نہ دیکھے اک اشک منہ زمیں کا ۴
وہ ضبط ہو عاشقِ حزیں کا یہ ربط ہو چشم و آستیں کا

ہوا جو پیوندِ میں زمیں کا طفیل ہے فہمِ دور بیں کا
اشارہ اُس چشمِ سرمگیں کا شریک ہے جذب و طلب کا

نہ ہو جگر میں جو تم تو کیا ہے کہ تنگیٔ دل ہی گریہ زا ہے
کہ خون گھٹ گھٹ کے ہو رہا ہے خیال دل میں کہیں کہیں کا

ہوا ہے بے ڈھب ہی ماجرا کچھ کہ جذب بیٹھے ہیں اٹکے کیا کچھ
نصیبِ دشمن مگر ہوا کچھ اثر نہیں لب میں انگبیں کا

وصال بے سوز ہو رہا ہے پیام کچھ روز ہو رہا ہے
عدو بد آموز ہو رہا ہے کہ حرف سیکھا نہیں نہیں کا

گمان کچھ کچھ جو آگیا ہے تو درد ہے جو مری دوا ہے
کہ مجھ کو اک زہر جانگزا ہے خیال لبہائے شکریں کا

یہاں تقاضائے مرگ سر پردۂ شوق صید افگنی میں مضطر
گریگا نظروں سے مجھ سے بڑھکر جو فکر واں دل میں ہے کمیں کا ۷
نہ ہو جو امکاں میں وہ ہیولے ہے تحیر آنکھوں میں چھا گیا ہے
جو پردہ اُس نے اُٹھا دیا ہے حجاب ہے رُوئے تمکیں کا ۸
وہ ناتوانی سے بے نشاں ہوں کہ لاکھ ڈھونڈو مگر کہاں ہوں
یہ دیکھنے میں جو کچھ عیاں ہوں طلسم ہے جیب و آستیں کا ۹
یہ شوق دیدار میں ہوں فانی کہ ہو گیا عین بے نشانی
کہوں اگر میں بھی لن ترانی تو لب ہے کچھ نہ خوردہ بیں کا ۱
ہوا ہے قتل جہاں مناسب کہ خوں بہا کا ہے کون طالب
دیت ہے اپنی تو اُنپہ واجب کہ خوں ہوا طبع نازنیں کا
رقیب ہے اپنے فن میں کامل ہزار میں ہے یہ ایک عاقل
دم سوال وصال جاہل سخن سمجھتا نہیں نہیں کا ۳
ستم ہے عادت ستمگری کی یہ چھوڑ دے طرز خودسری کی
یہ غیر نے آکے ابتری کی کہ خون ہوا عاشق حزیں کا ۱۳
جگر ہے خوں درد جاں ستاں سے عیاں ہے اُس عشوۂ نہاں سے
کہ دست مژگان خوں فشاں سے رہا نہ ہو دامن آستیں کا ۱۴
اگرچہ کیا کچھ ہے زور وحشت خیال افشا ہے لیکن آفت

مجھے تو اُٹھنا ابھی ہے قیامت کہ خوف بیٹھا ہے ہمنشیں کا
بجا ہوا مجھ کو خاک ہونا کہ تھا مقدر میں یُوں ہی لکھا
رقم ہی خطِ غبار سے تھا نوشتہ گردیکھتے جبیں کا
ہوئے اُس خاک در کے سجدے ملال کا وہاں صفائی تن سے
غبار جو کچھ ہے دِل میں اُنکے وُہ پر تو ہے مرے جبیں کا
کہیں سرِ طُور جلوہ افگن کہیں درِ دَیر اُن سے روشن
وہاں قدم ہے جائے جائے مسکن ہیں تو رکھا نہیں مکیں کا
ابھی ہے کچھ رسم و راہ باقی کہ دل میں ہے اشک و آہ باقی
رہی ہے کچھ کچھ جو چاہ باقی۔ تو وار اوچھا ہے تیغِ کیں کا
اگرچہ اُٹھے نہ نشت پاسے نہ جائے ہر چند اپنی جا سے
ملا ہے لیکن ہزار ہا سے اشارہ اُس چشمِ سُرمگیں کا
نہیں کوئی سامنے تو کیا ہے جہاں ترا صید ہو چکا ہے
کہ دامِ گسترده جا بجا ہے شمیم گیسوئے عنبریں کا
خیالِ گیسو جو یہاں رہا ہے تو دِل یہ خوشبو سے بس گیا ہے
کہ داغ جو عشق سے پڑا ہے ہوا ہے نافہ وہ مشکِ چیں کا
جو ہاتھ آئے وسیلہ انور۔ عروج پستی میں ہو مقرر
کہ اُس کے کُوچہ کی خاک ہو کر دماغ ہے عرش پر زمیں کا

۴۱ وُہ جلوہ رُخسارِ آتشیں کا وُہ عکس پرتاب اُس جبیں کا
یہ صاعقہ رخت کُفر و دیں کا چراغ وُہ خلوتِ یقیں کا
نہیں ہے یا ماندہ کہیں کا جہاں میں پرتو ہے اُس حسیں کا
کہ سطح سطحِ زمیں زمیں کا ہوا ہے حصّہ مری جبیں کا
جو بے نیازی سے یہاں نہ آیا تو شوق صیاد کھینچ لایا
کہ صید جب کوئی بھی نہ پایا تو اُس نے رسنہ لیا یہیں کا
ہوس ہے وحشت میں ہوش اصلاً نظر میں یکساں ہے پست و بالا
زمیں پہ دھوکا مجھے فلک کا فلک پہ ہوتا ہے شک زمیں کا
بحکمِ عبرت کہ نام کچھ لے رہا ہے جذبِ دل سے چھٹکے
تو پوچھتا ہے کسی کسی سے کہ گھر کہاں ہے کسی حزیں کا
وہ مجھ سے جھجکے آئے ہیں حیا سے عیاں ہے جھینپ لگی ادا سے
کھلا ہے طرزِ دلربا سے کہاں بھی اک ڈھنگ ہے کہیں کا
یہ طعنہ کم ہے کہ بے دہن ہو یہ شرم کیسی کہ چھپکے بیٹھو
زباں کو دشنام ہی یہ کھولو ہیں تو ہو بدکمینہ جبیں کا
۸ ظہور ہے عین پردہ داری حجاب میں ہے زباں بے حجابی
ادا میں ایک چھیڑ ہے حیا کی حیا میں ایک نور ہے جبیں کا
۹ نظر ہے یہاں تیر طرح و شان پر فغاں سے برپا کیا جو محشر

کہ سرِ کوچہ ترا اُٹھا کر بنا دیا آسماں زمیں کا

جو دِل میں مجھ سے کدورت آئی تو واں زیاں ہے نہ یاں لڑائی
مکیں نے قدرِ مکاں گھٹائی مکاں سے رُتبہ بڑھا مکیں کا

یہ سردِ دل ہے جو عبرت افزا کہ دِل بُجھا عشق سے عدو کا
ہوا ہے بازار سرد کیسا تمہارے رُخسار آتشیں کا

جو کیجے اظہار مطلب اُن سے تو چاہیے پہلے سچ کر کے
یہ مست مدہوشِ حُسن کیجے کہ ہوش باقی نہ ہو نہیں کا

جہان کُشتہ ترا نہیں ہے یہ ہاتھ اپنے میں تیغ کیں ہے
اگر تو بیداد آفریں ہے قصور ہے اپنی آفریں کا

نفس نفس میں ہے شورِ محشر سخن میں ہے اُس سے بڑھکر
لیا عبث خونِ خلق سر پر کہ قصہ چھیڑا دِلِ حزیں کا

ہُوا جو انکار حد سے باہر تو مثل اقرار خود سمجھ کر
ہوا ہے عرضِ طلب کو رہبر طریق اُنکی نہیں نہیں کا

گری ہے یہ برق دِل پہ **انور** نظر نہ لگجائے ہو مقرر
خیالِ رُخسار آتشیں بر سپندِ چشمِ آل بیں کا

یوسفِ حُسن کا حُسن آپ خریدار رہا ۱ پہلے بازار ازل مصر کا بازار رہا
بسمل ناز رہا کُشتۂ رفتار رہا ۲ زندگی بھر مجھے مرنے سے سروکار رہا

جرمِ ناکردہ عقوبت کا سزاوار رہا
شیخ سرشارِ مئے ہستیِٔ پندار رہا

پردۂ چشم جو پاسِ ادبِ یار رہا
میں رہا سامنے تو بھی پسِ دیوار رہا

دل یہ شادی کی جراحت سے ہوا بالیدہ
کہ ترا تیر یہاں تا لبِ سوفار رہا

گر کے نظروں سے تری پھر نہ زمیں سے اٹھا
میں سُبک بھی جو ہوا تو بھی گرانبار رہا

آج ہی آج ہے فردائے قیامت موجود
وہ گھڑی اور جو ہنگامۂ رفتار رہا

طور تو برقِ تجلی سے ہوا خاکستر
اور میں سوختۂ حسرتِ دیدار رہا

رحم اس سادہ دلی پر کہ مرا زخمِ جگر
غیر سے چارہ و درماں کا طلبگار رہا

میں وہ اک مجرمِ تعذیر طلب ہوں کہ سدا
بدلے دشمن کے عقوبت کا سزاوار رہا

بسکہ دل میں رہی اک کشمکشِ یاس و امید
درد جو دل میں رہا جان سے بیزار رہا

اب وہ فردا بھی نہیں روز کی تسکیں کیلئے
اب فقط حشر ہی پر وعدۂ دیدار رہا

پی بھی جا شیخ کہ ساقی کی عنایت سے ترا
میں ترے بدلے قیامت میں گنہگار رہا

خوش ہوں چپ رہنے سے اس کے دمِ پیغامِ وصال
کہ یہ انکار تو کچھ شاملِ اقرار رہا

سر یہ پھرتا ہی رہا اور نہ گرا مجھ پہ کبھی
آسماں بن کے ترا سایۂ دیوار رہا

گرچہ کیا کچھ تھے مگر آپ کو کچھ بھی نہ گنا
عشق برہم زنِ کاشانۂ پندار رہا

تم نے یوں گھر میں تو کیا کچھ نہ اٹھائے فتنے
ایک قیامت کا اٹھانا سرِ بازار رہا

ہائے وہ چشم کہ دیکھے تجھے سرگرمِ ادا
وائے وہ دل کہ ترا محرمِ اسرار رہا

میں رہا بھی تو رہا خار کی صورت کہ سدا
تیری نظروں میں سبک دل پہ ترے بار رہا

چشمِ پُرنشّہ ساقی جو ہے عکس فگن
جو ہر ستی سے ہر اک ساغرِ سرشار رہا

ہُوں میں وہ جنس کہ ہُوں رونقِ بازارِ کساد
ہُوں وہ سودا کہ خریدار بھی بیزار رہا

کچھ خبر ہوتی تو میں اپنی خبر کیوں رکھتا
یہ بھی اک بیخبری تھی کہ خبردار رہا

تھک کے بیٹھے ہو درِ صومعہ پر کیا انور
دو قدم اور کہ یہ خانۂ خمّار رہا

خدنگِ نگہ دل کُشا ہو گیا
ستم قابلِ مرحبا ہو گیا

مجھے صید کرنا بجا ہو گیا
نشانہ ترا بے خطا ہو گیا

محبت میں کیسی کیا سے کیا ہو گیا
ستم عاشقوں کو وفا ہو گیا

زمانہ ترا مُبتلا ہو گیا
مجھے ظلم اُٹھانا بجا ہو گیا

وہ آنکھیں چھپیں ہائے کیا ہو گیا
وہ کافر تو اب کچھ نیا ہو گیا

مزا جب ہے ضد کا کہ تو مجھ سے مل
فلک یارِ اغیار کا ہو گیا

نہ مانونگا فرما دیا کوہ کن
کہ دن کاٹنا یہاں بلا ہو گیا

مری جان کے وُہ ہوئے مدعی
مگر غیر کا مُدعا ہو گیا

تمہیں یہاں تک آئی قیامت سہی
ہمیں جیتے جانیں کیا ہو گیا

ستم یکطرف ناز اُٹھائیگا کون
مزاج اب یہاں غیر کا ہو گیا

کبھی یاس ہے اور کبھی ہے اُمید
دم اس کشمکش میں خفا ہو گیا

تمہیں توڑنا رشتۂ اتحاد
مری توبہ کا توڑنا ہو گیا

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | گئی زندگی موت کی فکر میں | کہ اک زیست کا مشغلہ ہو گیا |
| ۴ | جبیں سائے خاک رہِ یار ہے | نیا ایک عدو نقشِ پا ہو گیا |
| ۵ | وہ پہلو میں ہے تو بھی یہ فکر ہے | کہ اب شوخیوں سے جدا ہو گیا |
| ۱۲ | رہیں پر ادھر چلتے ہیں نار سے | چلن اک جہاں سے جدا ہو گیا |
| ۱۷ | کہو یہ کہ ہے غیر کا حال کیا | کہوں کیا کہ تو بیوفا ہو گیا |
| | اُمیدیں ادھر مجھ سے کچھ ہو گئیں | غضب واں جو کم ایک ذرا ہو گیا |
| | بشر ہوں نہ کھاؤں تو کیونکر جیوں | غم و غصہ میری غذا ہو گیا |
| | خوشی میں نہ سمجھے دمِ ذبح ہم | تہِ خنجر اپنا گلا ہو گیا |
| | اشاروں پہ ہیں سر کٹے بے کہے | نہ کہنا بھی کہنا سزا ہو گیا |
| ۲۲ | نزاکت نے پردہ جو اٹھنا ہمیں | تو وہ پائے بندِ حیا ہو گیا |
| ۲۳ | گرا کر مجھے اٹھنے دیتا نہیں | مگر ضعف زور آزما ہو گیا |
| | اسی بت کو تا کا ستم بھی کیا | میں اپنی نظر پر فدا ہو گیا |
| ۲۵ | لبوں پر یہاں جان ہے آ رہی | نگہ پر تری آسرا ہو گیا |
| ۲۶ | شبِ غم میں کس کس کی ہو کر تمام | جو دل منگیا دم حفا ہو گیا |
| ۲۷ | محبت یہاں جتنی بڑھتی گئی | وہ اتنا ہی ناآشنا ہو گیا |
| ۱ | یہ ان میٹھی نظروں نے مارا مجھے | ترا لطف قہرِ خدا ہو گیا |
| ۳۶ | قضا سے قضا جو ہوا ہے ستم | وہ اس کج ادا سے ادا ہو گیا |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۰ | مجھے بیکسی روتی ہے دل کو میں | مرا گھر بھی ماتم سرا ہو گیا |
| ۳۱ | وہ بگڑے تو خوش ہوں دمِ ذکرِ غیر | ٹھکانا مری بات کا ہو گیا |
| ۳۲ | قیامت کے آنے میں کیا دیر ہے | اگر یہاں سے جانا ترا ہو گیا |
| ۳۳ | نہ اُٹھو ذرا پہلوئے غیر سے | یہ دیکھو کہ طوفاں بپا ہو گیا |
| ۳۴ | حنا تیرے قدموں سے ہے پائمال | کوئی پائمالِ حنا ہو گیا |
| ۳۵ | ستم ہے کہ چھٹتا نہیں ہاتھ سے | یہ خنجر بھی رنگِ حنا ہو گیا |
| ۳۶ | پسِ مرگ آنا تو اُنکا بخیر | سہارا مجھے موت کا ہو گیا |
| ۳۷ | نہ چھوٹا یہاں جادۂ راستی | فلک اَور بھی کج ادا ہو گیا |
| ۳۸ | قیامت بھی اِکدن کہیں آچکے | مَیں آخر تو نذرِ بلا ہو گیا |
| ۳۹ | رہا نیستی میں بھی یہاں تک نمود | کہ میں مٹ کے نقشِ فنا ہو گیا |
| ۴۰ | مِری موت آئی تھی اب آگئی | تری کم نگاہی سے کیا ہو گیا |
| ۴۱ | مِری ابتدا انتہا ہو گئی | نظر ملتے ہی فیصلہ ہو گیا |
| ۴۲ | مدار اک نظر پر ہے یہاں موت کا | تجھے فرض اِدھر دیکھنا ہو گیا |
| ۴۳ | ہوا بےحجابی سے دونا حجاب | کہاں ہم کہ جب سامنا ہو گیا |
| ۴۴ | گلا ہے مرا حلق دشمن نہیں | تجھے خنجرِ یار کیا ہو گیا |
| ۴۵ | یہ اُس رہ میں ہوں صرفِ واماندگی | کہ ہنگامہ ہر نقشِ پا ہو گیا |
| ۴۶ | یُوں ہی زندگی کاٹئے تا بحشر | کہ اب اُنکا وعدہ وفا ہو گیا |

نہیں انور اُس کی نظر سے دوچار
اجل سے مگر سامنا ہو گیا

| | | |
|---|---|---|
| دیکھا جو بعد مرگ تو مرنا زیاں نہ تھا | ۱ | فانی کے بدلے ملک بقا کچھ گراں نہ تھا |
| شب کو بغل میں تھا بھی تو وُہ دلستاں نہ تھا | ۲ | شوخی یہ کہہ رہی تھی کہ یہاں تھا وہاں نہ تھا |
| بے وجہ مُنہہ چھپانے سے جو تھا نہاں نہ تھا | ۳ | پر خیر تھی کچھ اس میں کہ میں بدگماں نہ تھا |
| یہ تو نہیں کہ آپ کے مطلق دہاں نہ تھا | ۴ | لیکن سوال وصل یہ کہنے کو ہاں نہ تھا |
| وُہ بت ہی کیا دل زمیں پہ جو بار گراں نہ تھا | ۵ | ہمسنگ لیکن اسکا مگر آسماں نہ تھا |
| حسرت کے صدقے آنکھ کے ملتے ہی کھل گیا | ۶ | وہ کچھ کہ ممکنات سے جسکا بیاں نہ تھا |
| نالہ جو اپنا پایہٴ تاثیر سے گرا | ۷ | اِتنا سبک ہوا کہ میں اتنا گراں نہ تھا |
| تھے بزم میں وُہ غنچہٴ افسردہ شرم سے | ۸ | کیونکر کہوں بہار میں رنگ خزاں نہ تھا |
| کبھی حیا کہاں کی وفا پاس خلق کیا | ۹ | ہاں یہ سہی کہ آپ کو آنا یہاں نہ تھا |
| سب کام اپنی ایک نگہ پر ہیں منحصر | ۱۰ | گویا مرے لئے تو بنا آسماں نہ تھا |
| کیوں مجھ پہ تیز کی نگہِ قہر کی چھری | ۱۱ | میں دورِ چرخ میں کوئی سنگ فساں نہ تھا |
| کچھ اپنے دل کے ولولے کچھ زاہدوں کی ضد | ۱۲ | سر پھوڑنے کو ورنہ وُہی آستاں نہ تھا |
| آئینہ کو وُہ دیکھتے ہیں اُنکی شکل ہم | ۱۳ | تھا ہم کو وُہ گماں کہ اُنہیں وُہ گماں نہ تھا |
| انکار محض محض غلط میزباں سہی | ۱۴ | مانا کہ بزم غیر میں تو میہماں نہ تھا |
| دشمن حریف راہِ وفا ہے خُدا کی شاں | ۱۵ | وہاں جس پہ تھا یقیں مجھے اسکا گماں نہ تھا |

۱۶ — حیراں ہوں حجاب جدائی اٹھا نہ کیوں | وُہ مانع نہیں تھے ہیں تو کوئی ناتواں نہ تھا

۱۷ — اب آسماں بنکے مرا مدعی بنا | تھی لب پہ کچھ فغاں تو فلک کا نشاں نہ تھا

۱۸ — ٹپکا زمیں پہ گر فلک پیر کو تو کیا | پھر یہ کہینگے سب کہ وُہ کچھ نوجواں نہ تھا

۱۹ — کچھ جذب دل میں جا کے سمجھے تھے انکو یاں | ایک وہم سے یقین پہ کیا کچھ گماں نہ تھا

۲۰ — گردوں سے آج ہے فلک ظلم بہت پڑا | سینہ میں آج ہی دم آتش نشاں نہ تھا

۲۱ — حسن جہاں فروز سے جس جا نکلتے وُہ تھے | میں لے تمنائوں سے جہاں تھا وہاں نہ تھا

۲۲ — یوں خامشی سے خوش کہ وُہ تصویر تھے مگر | یوں بات سے تنگ کہ گویا وہاں نہ تھا

۲۳ — بھاری ہوئے یہاں تو سبک ہو گئی زندگی | وہاں تو نظر سے ہم کو گرانا گراں نہ تھا

۲۴ — تھے بیخودی میں یاس نہ وہ ہوش آئی تو گئے | چونکے غضب ہی ہوش میں آنا یہاں نہ تھا

۲۵ — آنا یہ انکا صبح کو میری اجل کے ساتھ | یعنے کہ نالۂ شب غم رائگاں نہ تھا

۲۶ — تھا کچھ شکست دل سے مرا امتحاں صبیح | وہاں اسی نازکی کا فقط امتحاں نہ تھا

۲۷ — یہ پھر یوں نہ ہو کہ یہ خوش ہو کے میں کہوں | شاید کہ تو رقیب پہ بھی مہرباں نہ تھا

۲۸ — میں اور روز وصل عدو اور شب فراق | یہاں آسماں نہ تھا کہ وہاں آسماں نہ تھا

۲۹ — فرہاد کوہ کن تھا یہ اک ہلکی بات ہے | عاشق تھا بیستوں کا اٹھانا گراں نہ تھا

۳۰ — شب مجھ سے آنکھ ملتی رہی دل رقیب سے | یہاں یوں ستم رہا کہ کسی پر عیاں نہ تھا

۳۱ — تھا دوستوں کا یا طریق اور دلوں سے دور | کیا تھا جو میں غبار پس کارواں نہ تھا

۳۲ — حیراں ہوں کہ دم میں ترے کیونکر آ گیا | میں ورنہ اپنے دل میں کہاں سے کہاں نہ تھا

۳۳ مرتا ہوں یوں کہ کیوں نہ رہا دل میں تیر یار
آرام جان تھا کوئی آزار جاں نہ تھا

۳۴ دیکھا نہ آنکھ اٹھا کے مجھے ناز کی ہے جھوٹ
ایسا تو کچھ نگاہ کا اٹھانا گراں نہ تھا

۳۵ خالی در انکا پایا تو دل وہم سے رکا
تھا پاسباں میں آپ جو واں پاسباں نہ تھا

۳۶ بس بیدلی سے ہجر میں کی ہم نے زندگی
دل تھا کہاں کہ یہاں وہ بت دلستاں نہ تھا

۳۷ مٹ جانا اپنا اسکا رہا سب کے دل یقیں
اک یہ بھی تھا نشاں کہ مرا کچھ نشاں نہ تھا

۳۸ کچھ وہم سد راہ ستم تھا کہ وقت ذبح
میرے گلو پہ خنجر قاتل رواں نہ تھا

۲۱

انور نے بدلے جاں کے لی جنس دل
اور اس پہ ناز یہ کہ یہ سودا گراں نہ تھا

۱ ہو رہا ہے ٹکڑے ٹکڑے دل مرے غمخوار کا
ہے مرے زخم جگر میں کاٹ تیغ یار کا

۲ شور ہے غل ہے جہاں میں مردن دشوار کا
ایک چلتا وار ہے تیغ نگاہ یار کا

۳ نغمہ دلکش ہے دشمن عندلیب زار کا
ہے قفس میں بند ہونا کھولنا منقار کا

۴ مست کچھ ایسا ہوں چشم نیم مست یار کا
ظرف خالی جانتا ہوں ساغر سرشار کا

۵ کیا کہوں کیا حال ہے مجھ ناتوان و زار کا
ہوں نگاہ واپسیں اپنی دل بیمار کا

۶ آسماں پھرتا ہے حسب مدعائے مدعی
راہ پر لانا غضب ہے ایسے کجرفتار کا

۷ بل بے بدخوئی مزاج یار میں سو بل پڑے
ایک بل نکلا جو تار گیسوئے خمدار کا

۸ دست ساقی پر لگائے آنکھ رہتا ہے مدام
جام مے ہے دیدۂ حسرت کسی میخوار کا

۹ کس قدر بشاش ہے اسرار سے خالی نہیں
رنگ میرا اڑ گیا منہ دیکھ کر سوفار کا

میں گرفتارِ وفا ہوں چھٹ کے جاؤں گا کہاں ۱ بال باندھا چور ہوں ہر تارِ زلفِ یار کا

کوئی اک گردش تو ہو ایسی بھی ہاں اے چشمِ یار ۱۱ شیخ پوچھے مجھ سے رستہ خانۂ خمار کا

واہ رے قسمت کہ وہ میرے مقدر میں پڑا ۱۲ آہ نے جو بل نکالا چرخِ کج رفتار کا

اے چلو واعظ کو ہاتھوں ہاتھ اٹھائے میکشو ۱۳ پاسباں چل کر بنا دو خانۂ خمار کا

جان سُننے والوں کی واعظ لبوں پر آ گئی ۱۴ واہ کیا کہنا ہے حضرت آپ کی گفتار کا

ہے جو افتادوں سے کچھ نفرت تو نفرت ہی سہی ۱۵ کیوں زمیں پر گر پڑا سایہ تیری دیوار کا

شکلِ مرہم دیکھکر ڈرتا ہے میرا زخمِ دل ۱۶ کھول کر آنکھ اپنی دیکھا ہے جو مُنہ سوفار کا

نالہ میرے لب تک آتا ہے جو سو سو نار سے ۱۷ کوئی پر توڑے اُڑا شاید تری رفتار کا

یہ تو ظاہر ہے کہ وصل انکا کہاں اور ہم کہاں ۱۸ لیکن اس پیغام میں کچھ لطف ہے تکرار کا

دل کو لیجا مجھ سے یا تو آپ لے یا بانٹ دے ۱۹ پر یہ حصہ ہے تری گیسو کے اک اک تار کا

الاماں اس کشش تیغِ نظر سے الاماں ۲۰ مانتی ہے برق بھی لوہا تری تلوار کا

گر یہی انجامِ الفت آن ٹھہرا ہے تو خیر ۲۱ آج ہی کشتہ سہی میں یار کی تلوار کا

ہاتھ سنبھلا رکھیو اے مشاطۂ جادو طراز ۲۲ اک جہانِ دل ہے بستہ طرۂ طرار کا

ہوں تو دیوانہ و لے ہشیار ہی مطلب تو دیکھ ۲۳ سر بھی پھوڑا ڈھونڈھکر پتھر تری دیوار کا

کچھ ادھر سے عرضِ مطلب اور اُدھر سے کچھ نہیں ۲۴ اک جدا گانہ مزا ہے وصل میں تکرار کا

کتنا گستاخی سے کھینچا ہے تجھے آغوش میں ۲۵ میں گلے کا ہار ہوں تیرے گلے کے ہار کا

کیوں نہیں گرتا مرے آفت زدوں کا ہائے گھر ۲۶ آسماں بھی ہے مگر سایہ تری دیوار کا

۲۷ صبح گلی کا فر ہوا کس کی نگاہِ گرم سے
پھول کمھلایا ہوا ہے کچھ گلِ رخسار کا

۲۸ ملتی ہے آخر کو کچھ کیفیتِ سوز و گداز
صاعقہ حق ہے بھلا طالب دیدار کا

۲۹ ایک جلوہ پر چمک اُٹھی ہے سب اقلیمِ عشق
ماہِ کنعاں سے ہے شہرہ مصر کے بازار کا

۳۰ آسماں رکھتا ہے آنکھیں مہر و مہ سے اس لیے
کون عالم ہے ہمارے دیدۂ بیدار کا

۳۱ حُسن میں خود رفتگی ہے تو نہیں مانع حجاب
بوئے گل کو پھاندنا کیا باغ کی دیوار کا

۳۲ وُہ ہی اپنی چال ہے کوئی مرے کوئی جئے
لے اُڑے سارا چلن تم چرخ کج رفتار کا

۳۳ ناخنِ شمشیرِ قاتل کو دعا دیتے ہیں ہم
عُقدہ کھولا خوب انور مردنِ دشوار کا

---

۱ کس رنگ پر ہے اس تپشِ دل کو دیکھنا
رنگ اُڑ گیا ہے صورتِ قاتل کو دیکھنا

۲ وقتِ نویدِ قتل ذرا دل کو دیکھنا
قاتل کو گاہ خنجرِ قاتل کو دیکھنا

۳ یہاں تو کبھی جگر کو کبھی دل کو دیکھنا
ہے وُہ کس اضطراب میں قاتل کو دیکھنا

۴ خنجر بکف وُہ اور طلبِ بوسہ واہ واہ
حیراں ہوں جرأتِ لبِ سائل کو دیکھنا

۵ کیا جانے کیا سوال ہے اس خوں گرفتہ کا
کس طرح دیکھتے ہیں وُہ سائل کو دیکھنا

۶ اللہ رے فرطِ شوقِ اسیری کہ شوق میں
پھروں اُٹھا اُٹھا کے سلاسل کو دیکھنا

۷ واں دل میں عُقدہ اور گرہ یہاں زبانِ عذر
مشکل غضب کی ہے مری مشکل کو دیکھنا

۸ دم سینہ میں گرہ ہے تمنائے دید پر
دستِ کشادہ ہے مری مشکل کو دیکھنا

۹ عادت ہے ساتھ تا دمِ آخر کہ دیکھ لے
خنجر گلے پہ اور ترے بسمل کو دیکھنا

۱ سر چڑھ رہا ہے خون کسی مستِ عشق کا
لغزش قدم قدم پہ ہے قاتل کو دیکھنا

۱۱ اٹھتی ہے اسکے صفحۂ رخ سے کہیں نقاب
الٹا ہوا ورق سا ہے محمل کو دیکھنا

۱۲ تو اور عدو سے گرمیٔ ہنگامہ ہائے ہائے
میں اور یاس سے تری محفل کو دیکھنا

۱۳ نادان و خود پسند و حسین و تنک مزاج
وہ اور آئینہ میں مقابل کو دیکھنا

۱۴ صیاد خندہ زن ہے گل و غنچہ نالہ کش
کیا بے نمک ہے شورِ عنادل کو دیکھنا

۱۵ انور یہ ایک قہر ہے اس شوخ دلپسند کو
یوں آئینہ میں عکسِ مقابل کو دیکھنا

۱ ہر ایک موئے مژگاں اس شوخ پر جفا کا
یا خنجر اجل ہے یا تیر ہے قضا کا

۲ دل زلف کا ہے مائل یا چشم پر فسوں کا
وہ تیرہ بخت مارا ہے اک نہ اک بلا کا

۳ وہ غمزہ ہے تو دلکش وہ عشوہ ہے تو جادو
دل کیوں نہ ہو پھر اپنا بسمل تری ادا کا

۴ آ اے دلِ پریشاں آج اس سے چل کے الجھیں
یا بل ترا نکالا یا کاکلِ دوتا کا

۵ سامانِ صد کدورت بیٹھے ہیں وہ الجھ کر
کس کس کی خاک کا وہ دیکھیں اڑا ہیں خاکا

۶ تقلیدِ خاکساری ہوتی ہے خاک ہو کر
مٹ مٹ کے ہم نے سیکھا انداز نقشِ پا کا

۷ قاتل جفا یہ مائل عشاق خوں گرفتہ
بازار آج کل ہے چمکا ہوا قضا کا

۸ ہر سو سخن پہ لغزش ہر بات پر ہے لکنت
اور اس پہ ہم کو دعویٰ اظہار مدعا کا

۹ کس کس کا رشک کیجے کس کس کا شکوہ انور
معشوق اک جہاں ہے اس کی ادا ادا کا

مبتدا انتہا ہے منزل کا ۔۔۔ پہ چلنے والا ہوں وادیٔ دل کا

دیکھنا اضطراب بسمل کا ۔۔۔ دشنۂ رگ رگ یاہتے قاتل کا

کیوں کہ کہدوں کہ کچھ نہیں ہے لگاؤ ۔۔۔ زخم کاری ہے تیغ قاتل کا

ہے انا الحق سراپا کیوں بیداد ۔۔۔ گر نہیں ہے رواج باطل کا

وصل سو فصل ہے کہ رنجش دل ۔۔۔ کام کرتی ہے حد فاصل کا

عقدۂ دل زباں پہ آتا ہے ۔۔۔ نام کیا لیجے حل مشکل کا

عالم آشوب ہے نظر تو معاف ۔۔۔ کون طالب ہے فیض شامل کا

بے نیازی پہ ناز کتنا ہے ۔۔۔ جان نثاری ہے جرم مائل کا

دل بینا سے جو حجاب اٹھا ۔۔۔ وہی پردہ ہے چشم غافل کا

پرتو آب کا سراب میں دیکھ ۔۔۔ سایہ دریا میں دیکھ ساحل کا

دور ساغر ہے زندگی اپنی ۔۔۔ حال گرداب میں ہے ساحل کا

جز و ذات حبیب ہے عاشق ۔۔۔ نام دریا ہے نام ساحل کا

میں اور الجھاؤ دل کی وحشت میں ۔۔۔ حکم رکھتے ہیں سو سلاسل کا

آئینہ دیکھتے ہو عکس کہاں ۔۔۔ منہ کہاں ہے کسی مقابل کا

نہ یہی دیر کعبہ ہو کے چلو
پھیر ہے انور ایک منزل کا

ہے سہارا حجاب بائل کا ۔۔۔ جذب دیکھا نہیں مرے دل کا

| | | |
|---|---|---|
| رُوئے عاشق ہیں دیکھ غم دل کا | ۲ | حال بسمل سے پُوچھ بسمل کا |
| نہ کھلی آنکھ تا کہ کچھ دیکھے | ۳ | خواب ہے ہر خیال غافل کا |
| ہے فغاں میں مرے ستم مخفی | ۴ | گُل سے دل پھٹ گیا عنادل کا |
| حق تو یوں ہے کہ حق ہے صولت حُسن | ۵ | ہے یقیں اُنکے قول باطل کا |
| حشر کو مانتا ہوں بے دیکھے | ۶ | ہائے ہنگامہ اُس کی محفل کا |
| تنگ یہ زندگی سے ہوں کہ اجل | ۷ | نام ہے یہاں شفائے عاجل کا |
| چشم میں اشک کیوں اٹکتا ہے | | ہے کوئی مدعا مرے دل کا |
| آسماں پر ہے فرق ناز و غرور | ۹ | تیرے کُوچے کے پائے نرگل کا |
| کشمکش ہے کہ کچھ کہوں نہ کہوں | | یہ ہے مشکل میں عقدہ مشکل کا |
| ارنی سنئے کلیم اللہ | ۱ | دل بڑھاتی ہے تیرے مائل کا |
| کتنے دل خوش ہیں تیرے زندانی | ۱۲ | شور ہے دل نشیں سلاسل کا |
| قیس اک مُشت خاک اور یہ عزم | | لیگیا ساتھ محمل کا |
| اک ذرا اور ظلم اے شب ہجر | ۱ | وقت ہے وقت حل مشکل کا |
| بند در بند ہوں کہوں پابند | ۱۵ | اس گرفتاری سلاسل کا |
| ہندرہ گرچہ تھی صعوبت راہ | ۱۶ | لے اڑا اشتیاق منزل کا |
| کم نگاہی کا پردہ کیا کم ہے | ۱۷ | کیوں ہے پردہ حجاب حائل کا |
| سر سے راہ وفا میں جو گذرا | ۱۸ | اُس سے پُوچھو نہ حال منزل کا |

ہیں کہاں آپ شوخئے دل سے
رنگ جمتا نہیں ہے محفل کا

خاک ہے زندگی بہار کی
حکم ہے ایک بحر و ساحل کا

اسکو سُننا بھی جہل ہے انور
پندِ ناصح سخن ہے جاہل کا

کچھ خوشی کچھ ہے خوف بسمل کا
رنگ اُڑنے لگا ہے قاتل کا

دل کو دیکر مزا لیا دل کا
کھو کے پایا سُراغ منزل کا

کب نکلتا ہے بل ترے دل کا
ایک عقدہ ہے لاکھ مشکل کا

گرچہ بے اصل ہوں مگر دل پر
نقش ہے وعدہ ہائے باطل کا

اور ہے لطفِ دست و بازوئی
کیوں تکے منہہ غریق ساحل کا

جان نکلی نہ کیوں فغاں کے ساتھ
حوصلہ تنگ ہے عنادل کا

حلوت آرائی رقیب نہ پوچھ
گُل ہوا ہے چراغ محفل کا

طبع وقت پسند ہے دم قتل
مُدعا سوچتا ہوں قاتل کا

حُسن وہ خود نما وہ جذبۂ عشق
جادہ اک امبر ہے منزل کا

ہمنفس سے نہ ضد نہ بس بیصبر
کیوں کہوں قصہ اپنی مشکل کا

مجھہ پہ بے دانشی کا احساں ہے
کہتے ہیں دشمن اسکو عاقل کا

تمکو حق سے کہیں نہ مانگ اُٹھے
حوصلہ بڑھ گیا ہے سائل کا

مشکلیں یہ پڑیں کہ ہوش نہیں
سہل پڑھتا ہوں لفظ مشکل کا

| | | |
|---|---|---|
| کُھل گیا مُنہ پہ رازِ شوخیٔ قتل | ۱۴ | دیکھا رنگ میرے قاتل کا |
| آخر آغوش ہم بھی رکھتے ہیں | ۵ | رشک ہے ربطِ بحر و ساحل کا |
| جسم سوئے فلک ہے سوزِ وصال | ۴۴ | مُنتظر ہوں بلائے نازل کا |
| ناتوانی کے صدقے ہوں کہ نہیں | ۱۰ | فکر پابندیٔ سلاسل کا |
| نعش اُٹھوائیگا یہی تم سے | ۴ | یہ نہ اُٹھنا حجاب حائل کا |
| حُسنِ عالم فروز کو دیکھو | ۱۵ | کیا تماشا ہے ماہ کامل کا |
| چُھپ رہا حشر آتے آتے کہیں | ۷ | شور سُنکر مری سلاسل کا |
| سادہ دِل میں عدو کی بات سُنی | ۱ | چل گیا نقش نقش باطل کا |
| آئینہ دیکھتا کہ غش آتا | ۲۲ | حال پوچھو ذرا مقابل کا |
| چونک اُٹھے فتنہ ہائے خفتۂ حشر | ۱۴ | غل سا غل ہے مری سلاسل کا |

۴۵ — ایک قدم ہمت اور بھی انور
سے بچکے ہیں سوادِ منزل کا

| | | |
|---|---|---|
| شوق تھا ناتمام بسمل کا | | ہاتھ او چھا پڑا ہے قاتل کا |
| صاعقہ ہے نفس نفس دل کا | ۴ | آپ دشمن ہوں اپنی حاصل کا |
| زیست ہے مشتعل بیقراریٔ دل | ۲ | کام کرتی ہے موج ساحل کا |
| یہ غلط جسکو کہے وہی سہے | ۹ | حشر ہے مجھ پہ آفتِ دِل کا |
| پہلے حسرت کے آئینے گذرا | ۵ | دشنہ کتنا رواں ہے قاتل کا |

| | | |
|---|---|---|
| تھی غضب طرز پرسش ہمدرد | ٦ | لب تک آیا ہے مدعا دل کا |
| اتنی اک آرزو پہ جیتا ہوں | ٧ | کہ بھروسا ہے عشق کامل کا |
| عام کتنی ہوئی حلاوت درد | ٨ | بوالہوس اور شکر قاتل کا |
| یار ہے درد چارہ گر نومشق | ٩ | کیسے سونپوں معاملہ دل کا |
| سب کو مقصود ہے مرا جلنا | ١٠ | بیگناہ ہوں چراغ محفل کا |
| ہم ہی بیخود تھے ورنہ سو سو بار | | پردہ اٹھ اٹھ گیا ہے محمل کا |
| وہم قتل عدو سے مرتا ہوں | ١٢ | ہاتھ جھوٹا پڑا ہے قاتل کا |
| واجب القتل ضبط آہ سے ہوں | ١٣ | خون سر پر ہے حسرت دل کا |
| حصر اک راہبر سہی لیکن | ١٤ | بس نشاں پوچھتا ہوں منزل کا |
| برق گرنے لگی ہے مجنوں پر | ١٥ | پردہ اٹھنے لگا ہے محمل کا |
| کیا شب وعدہ تا دبیٹھا ہوں | ١٦ | کیا بھروسا ہے جذب کامل کا |
| اک نظارہ پہ منحصر ہے مرگ | ١٧ | سہل مشکل ہے چارہ مشکل کا |
| فصل گل ہے بندھا خیال شکست | ١٨ | انکو دل کا مجھے سلاسل کا |
| غرق وہاں ہوں جہاں لگا ڈ نہیں | ١٩ | کشتی و بادبان و ساحل کا |
| تیری نیرنگ نے مٹا یا رنگ | ٢٠ | قیس و لیلیٰ و نجد و محمل کا |
| بلفظ مشکل پہ لب بھی کھل نہ سکا | ٢١ | ذکر کیا کشت و مشکل کا |
| پلئے ہرزہ خرام کو توڑا | ٢٢ | مجھ پہ احسان ہے سلاسل کا |

| | | |
|---|---|---|
| کچھ تو ہو مزدِ بخششِ بازو | ۲۲ | کچھ تماشا تو کچھ بسمل کا |
| ہم چلے اپنے ہاتھ سے انور<br>اثر اٹھا ہے جذبۂ دل کا | ۲۳ | |

| | | |
|---|---|---|
| اللہ رے زور شورِ نسیم بہار کا | ۱ | دنیا میں غلغلہ ہے شکستِ خمار کا |
| دل نذر کیوں نہ ہو صفِ مژگانِ یار کا | ۲ | آخر لٹا ہوا ہے مقدر ہزار کا |
| حد سے گذر گیا ہے قلق انتظار کا | ۳ | کھلتا ہے کج بردہ ترے پردہ دار کا |
| ہے رشک یا اثر ہے یہ کچھ ہجر یار کا | ۴ | ملتا نہیں مزاج مرے رازدار کا |
| سچ سچ کہینگے گرچہ ترا شکوہ ہو تو ہو | ۵ | یہ سامنا ہے داورِ روزِ شمار کا |
| چندے شکستِ خاطرِ دشمن کی مشق ہو | ۶ | ہے توڑنا مرے دلِ امیدوار کا |
| آیا ہے بہرِ فاتحہ وہ مہروش کہیں | ۷ | بے نور ہے چراغ ہماری مزار کا |
| کیا جانے کس کے دم سے ہے آباد میکدہ | ۸ | ساقی وظیفہ بند نہ کر بادہ خوار کا |
| ملتے ہی آنکھ اُس سے حواس اپنے اڑ گئے | ۹ | آغاز نام ہے مرے انجام کار کا |
| تھوڑی رہی ہے کشمکشِ یاس و آرزو | ۱۰ | اب کیا پتہ ہے دل میں شکیب و قرار کا |
| کیا تجھ پہ اور مجھ پہ بنیگی بروزِ حشر | ۱۱ | دامن پہ تیرے ہاتھ پڑیگا ہزار کا |
| اب کہتے ہو کہ غیر ہے ہم آشنا نہیں | ۱۲ | جب بھید کھل گیا مژۂ اشکبار کا |
| تم اور سوچ سوچ کے کہنا کہ ہاں ست | ۱۳ | میں اور چھپا چھپا کے گلا روزگار کا |
| مخفی نشان مٹانیکو آتے ہیں شکوہ وہ | ۱۴ | روشن رہے چراغ ہماری مزار کا |

۱
مرتے کو انتہا ہے یقیں ہے کہ وصل ہو
عرصہ بہت کھنچا ہے مری انتظار کا

نالہ سے جور چرخ کا دیتا نہیں جواب
اللہ رے دماغ ترے خاکسار کا

۱۷
وہاں دل یہ مان لوں کہ کدورت نہیں مگر
اُلجھا ہوا ہے ہاتھ ہمارے غبار کا

۱۸
بگڑا ہے تو کسی سے عدو سمیں ہو کر یہ
کچھ منہہ بنا ہوا ہے مرے رازدار کا

۱۹
شوخی تو اس سے بات نہ پوچھے رقیب کی
تیرا ہی تو گلا ہے گلا روزگار کا

انور نہ بیٹھ یوں غم عصیاں میں بند بند
دروازہ وا ہے رحمت پروردگار کا

۱
میں نے کہا کہ غیر سے پردہ نہیں ہوا
کہنے لگے کہ آپ کو پھر کیا نہیں ہوا

۲
پہنچیں گے اڑ کے باغ میں طائر ضعیف
پروا نہیں مگر ایک بھی پر وا نہیں ہوا

۳
ہمراز ہیں رقیب تنک ظرف خود نما
کیونکر تمہاری بات کا چرچا نہیں ہوا

۴
دو یوں ہنسے عدو سے کہ گویا نہیں ہنسے
یہاں ظلم وہ ہوا ہے کہ گویا نہیں ہوا

۵
یوں وہم ہو مگر خبر وصل ہے دروغ
اخلاص انکو غیر سے ایسا نہیں ہوا

۶
ٹھہرا ہے اُس سے بوسہ پہ یہاں انکا لین دین
چھوٹوں بھی جو کہ ہاتھ کا سچا نہیں ہوا

۷
سجدے کئے رقیب کو کہنے سے یار کے
کیا کچھ مرے نصیب کا لکھا نہیں ہوا

۸
اتنا تو ہم بھی جانتے ہیں اے ستم شعار
زخمی تری نگاہ کا اچھا نہیں ہوا

۹
گر مرتے گرتے ابھی پڑے تیرے ظلم میں
آنکھیں پڑی ہیں یہ ہم پہ کہ اٹھنا نہیں ہوا

۱۰
سو باتیں چھپکے چھپکے ہوئیں ہیں رقیب کی
کہنے کو انکا غنچہ لب وا نہیں ہوا

| | | |
|---|---|---|
| ١١ | کیا سخت بیحیا ہے کہ پھر قصد ہے وہیں<br>انورؔ گل اسکے کوچے میں کیا کیا نہیں ہوا | |
| ہوا ہوں بارِ خاطر اِک جہاں کا | ١ | یہ ثمرہ ہے مری آہ و فغاں کا |
| سہا اس پیچ میں ظُلم آسماں کا | ٢ | کہ یہ بھی ناز ہے اُس دلستاں کا |
| قدم اُٹھتا نہیں اس در سے اپنا | ٣ | ستم یہاں تک اُٹھایا پاسباں کا |
| نہ بولیں آپ سب دعوے ہیں باطل | ۴ | کھلا عقدہ لبِ گوہر فشاں کا |
| گرا پڑتا ہے اک اک سانس کے ساتھ | ۵ | یہ عالم ہے تمہارے ناتواں کا |
| تماشے پر فقط اب زندگی ہے | ٦ | کہ ہے آنکھوں میں دم اس نیم جاں کا |
| نکالا تیر نے حسرت کو دِل سے | ٧ | مکاں مہماں نے چھینا میزباں کا |
| کبھی بُلبُل سے گُلچیں کی حکایت | ٨ | نیا رنگِ ستم ہے باغباں کا |
| کسی کا فریہ مرتے اور نہ مرتے | ٩ | یہ ہے اِک لُطف عُمرِ جاوداں کا |
| تری رفتار نے چکرا دیا ہے | ١٠ | زمیں کرنے لگی کام آسماں کا |
| سُنائیں بختِ خوابیدہ کو پہلے | ١١ | اثر اُلٹا ہے اپنی داستاں کا |
| یہ کلفت خیز ہے فریادِ بُلبُل | ١٢ | کہ فصلِ گُل میں عالم ہے خزاں کا |
| چھپایا زخمِ دِل کو چارہ گر سے | ١٣ | خُدا حافظ ہے ہم سے بدگماں کا |
| میں ان بانکی اداؤں کے تصدق | ١۴ | کہ پل میں بل نکالا آسماں کا |
| چھُری ہوتی ہے اُنکی تیز ہم پر | ١۵ | مگر یہاں حال ہے سنگِ فساں کا |

| | | |
|---|---|---|
| مسیحائی کرو مرتے ہیں تم پر | ۱۶ | خلاصہ ہے یہ اپنی داستاں کا |
| وُہ ہیں بیچین اپنی نازکی سے | ۱۷ | اُٹھانا بار ہے خواب گراں کا |
| ہوا غیرت گلِ عارض حیا سے | ۱۸ | سخن میں گل ہوا غنچہ دہاں کا |
| وُہ آئے ہیں تماشے کو لب بام | ۱۹ | ستارہ ہے بلندی پر فغاں کا |
| یہ کس حیرت فزا سے خلوتی ہوں | ۲۰ | کہ عالم ہے مکاں میں لامکاں کا |
| تباہت فصلِ گل پر زعم بلبل | ۲۱ | ہوا پر باندھنا ہے آشیاں کا |
| ۲۲ | نظر اُس شوخ سے ملنی تھی انور<br>کہ برسا ایک مینہہ تیر و سناں کا | ۲۲ |

| | | |
|---|---|---|
| نہ توڑنا کبھی پیماں یہاں نہ آنیکا | ۱ | ہمیں بھی ولولہ ہے صبر آزمانیکا |
| چمن میں قصد ہوا بھی جو اُنکو آنیکا | ۲ | تو غنچہ آپ میں پھُولا نہیں سمانیکا |
| عدو کو حوصلہ تیرے ستم اُٹھانیکا | ۳ | بدل گیا ہے مگر رنگ ہی زمانیکا |
| یہ زلف و رُخ کی تو آرائشیں نہیں خالی | ۴ | خیال دل میں ہے آیا کہیں کے جانیکا |
| عدو کے گھر میں چلے ہو تو پھر رہو گے کہاں | ۵ | خوشی سے آپ وُہ گھر میں نہیں سمانیکا |
| جراحت دل عاشق سے پُوچھ غنچہ دہن | ۶ | یہ لطف ہونٹوں ہی ہونٹوں میں مسکرانیکا |
| وُہ عندلیب اسیری پسند ہوں کہ مجھے | ۷ | قفس میں بھُول گیا نام آشیانے کا |
| اِدھر یہ شوق کہ اِک غم کی داستاں کہیے | ۸ | اُدھر یہ ضد کہ نہیں حکم لب ہلانیکا |
| تمھارے آنیکے وعدے پہ کون جاتا ہے | ۹ | یہاں خیال نہیں خواب میں بھی آنیکا |

۱۰ یوہیں تمام ہوئی شبِ وصل کی سحر آخر — وہ کافرا ایک ہی دم باز ہے زمانے کا

۱۱ مزاج شوخ سہی پر کچھ ایسے کھل کھیلے — کہ بات بات پہ عالم ہے لوٹ جانے کا

۱۲ ہوا بھی دینگے نہ ہم دل کی بھولکر تم کو — تمام سوجھ گئے ہیں نظر چرانے کا

۱۳ کیا جو ضبطِ فغاں تو ٹپک پڑے آنسو — یہ کون ڈھنگ ہوا رازِ دل چھپانے کا

۱۴ خدنگِ ناز سے بچتا ہے کوئی دل میرا — بندھا ہوا ہے یہ صید آپ کے نشانے کا

۱۵ وہ لطف وائے ستم کچھ اشارے آنکھوں میں — مزا وہ ہائے رے شرما کے سر جھکانے کا

۱۶ خدا نہ کردہ وہ دلسوز غیر کیوں ہو دیا — یہ رنگ ڈھنگ ہے سارا مرے جلانے کا

۱۷ صفائی طبع سے آپ اپنے گھر کا دشمن ہوں — نظر میں خار ہے خاشاک آشیانے کا

۱۸ ہری نمود سے پیدا ہے رنگ ناکامی — پسا ہوا ہوں کسی کے حنا لگانے کا

۱۹ جہاں کو سر پہ اٹھا لیں یہ پائمال ترے — ذرا بھی پائیں جو مقدور سر اٹھانے کا

۲۰ یہ کوہکن سے نہیں کم وصال شیریں میں — پہاڑ اٹھایا ہے خسرو نے ناز اٹھانے کا

۲۱ بلائے درد کو دل پر خوشی خوشی لیجے — بڑا گناہ ہے الفت میں دل چرانے کا

۲۲ نفس نفس میں یہاں تیرے ظلم کی فریاد — سخن سخن میں عیاں شکر ہے ستانے کا

۲۳ یہ وقت رحم ہے اے سخت جانِ عاشق — یہ پہلا وار ہے تیغ اُنکے آزمانے کا

۲۴ تمہارے آگے یہ ہستی پہ اپنی ہنستا ہے — عجب ہے کیوں تمہیں غنچہ کے مسکرانے کا

۲۵ ہوا بندھی یہ دمِ شعلہ بار کی اپنے — چمن میں فکر ہے بلبل کو آشیانے کا

۲۶ الٰہی اور نہ تھی کیا مرے گنہ کی سزا — کہ انتظار دیا ہے کسی کے آنے کا

| | | |
|---|---|---|
| کبھی اشارۂ مژگاں کا وار کھایا ہے | ۱۷ | بے ایاز خم جگر چارہ گر چھپانے کا |
| چمن میں جاتی ہے لیکر تبسم گیسوئے یار | ۲۸ | صبا کو فکر ہے پھر کوئی گل کھلانیکا |
| ۲۵ | خدا بچائے کسی کو نہ پاس انور کے<br>یہ ایک رند ہے بگڑا استرا اسحانے کا | |

| | | |
|---|---|---|
| حشر میں کون مرے حال کا پرساں ہوگا | ۱ | یہاں کچھ انصاف ہوا ہے کہ جو کچھ وہاں ہوگا |
| ہائے کیا کیا نہ وہ اس گریہ پہ نازاں ہوگا | ۲ | جسکی آنکھوں پہ ترا گوشۂ داماں ہوگا |
| اور مجھ سا نہ جہاں میں کوئی انساں ہوگا | ۳ | گریہ آئیگا تو سر پر مرے احساں ہوگا |
| بزم احباب جنوں کا مرے درماں ہوگا | ۱ | ناصح آئینگے دماغ اور پریشاں ہوگا |
| ہوں میں اپنا طلب یا الٰہی سے نہاں ہوگا | ۶ | کون بھی کار ستم پہ چھیڑ کو گے تو لعساں ہوگا |
| بے نقاب اسکا اگر عارض تاباں ہوگا | ۱ | مہر بھی ایک چراغ تہ داماں ہوگا |
| ابتو اک بوسہ پہ پورا مرا ارماں ہوگا | ۷ | حسرتیں بڑھ گئیں لو اور بھی ارماں ہوگا |
| قد قیامت ترا اور اسپہ خراماں ہوگا | ۸ | جدھر آجائیگا اک حشر کا ساماں ہوگا |
| ہم بھی ہو گئے یہی خنجر مژگاں ہوگا | ۹ | آج پر کیوں نہ ہو کل ہم پہ جو ایجاں ہوگا |
| آتشیں داغ سے تن سرو چراغاں ہوگا | ۱ | سوز الفت ہے بہر رنگ نمایاں ہوگا |
| ہائے تو غیر کے گھر شب کو جو مہماں ہوگا | ۱ | دل میں کانٹے نہ چھوڑا کوئی ارماں ہوگا |
| ہائے زیست مجھے موت کا ساماں ہوگا | ۱۲ | ہر نفس سینہ میں تجھ بن مجھے پیکاں ہوگا |
| اسپہ مرتے ہیں کہ کیوں تو نے جہاں کو ملا | ۲ | ہاتھ کس کس کے ترا حشر کو داماں ہوگا |

| مصرع اول | نمبر | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| مجھ کو زنداں میں زلیخا کو کنارہ میرا | ۱۴ | اور زندانیوں کا سلسلہ جنباں ہوگا |
| لالہ ہے داغ بدل زخمی ہے گل غنچہ خموش | ۱۵ | کچھ کرشمہ ترا اے نرگس فتاں ہوگا |
| بت پرستی ہے یہ اک کفر ہے کیسی الفت | ۱۶ | دل نہ دیگا جو کوئی صاحب ایماں ہوگا |
| گو کہ ہے آپ گلا کا کاٹنا اپنا مشکل | ۱۷ | کاٹنے سے شب فرقت کے تو آساں ہوگا |
| حسرتیں اپنی تو نکلیں نگہہ قاتل سے | ۱۸ | رہ گیا دل میں کسی کے کوئی ارماں ہوگا |
| زیست ہے یوں ہی ترے ہاتھ سے مرنا ہم کو | ۹ | مرنے اس پہ ہیں کہ پھر کوئی پشیماں ہوگا |
| کیسا زنداں کہ ہمیں سقف فلک میں ہے کلام | ۲۰ | دیکھنا جو دم فریاد اسیراں ہوگا |
| ترے جھگڑے تو چلے جائینگے تا روز شمار | ۲۱ | فیصلہ اپنا بھی کچھ اے شب ہجراں ہوگا |
| آئینہ ہاتھ میں کیا لیتے ہو خنجر ہی نہ لو | ۲۲ | آخرش قتل کا عالم ہی کے ارماں ہوگا |
| وسعت سینہ کم اور ایک سے یہاں ایک عزیز | ۲۳ | اب جگر ہوگا کہ دل ہوگا کہ پیکاں ہوگا |
| کچھ سے کہے یا نہ کہے آپ کا ڈنبالہ چشم | ۲۴ | اپنی آنکھوں میں تو اک خنجر براں ہوگا |
| تم نہ آؤ گے تو کیا رات ہی کٹنے کی نہیں | ۱۵ | کیا نہ پہلو میں کوئی خنجر براں ہوگا |

۲۶

نہیں بیوجہ یہ خونابہ فشانی انور
لہو ہو ہو کے نکلتا کوئی ارماں ہوگا

| مصرع اول | نمبر | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| دامن وسیع دیکھ کے عفو الٰہ کا | ۱ | ارماں ہے بیگناہ کے دل میں گناہ کا |
| پرہیز شیخ کو ہے تو رندوں کو ہے ضد | ۲ | گذرے گماں نہ میکدہ پر خانقاہ کا |
| خوش ہوں اگر رقیب کی جانب نظر ہے | ۳ | ہے صاعقہ بھی نام تمھاری نگاہ کا |

| | | |
|---|---|---|
| ہمت بھی ہم سے دور ہے منزل کی طے ہی | ۴ | قطعِ نظر بھی راہ سے ہے قطع راہ کا |
| ہے بسکہ شوق ذلت و خواری سناں گزر | ۵ | سینہ میں خوں ہوا ہوس عز و جاہ کا |
| پہلے ظہور جلوہ سے آتی ہیں حسرتیں | ۶ | بڑھتا ہے پاؤں شاہ سے آگے سپاہ کا |
| چلنے سے پاؤں کٹ گئے منزل کٹی کی کیا | ۷ | تیغِ دو دم ہے مجھکو خطِ جادہ راہ کا |
| قرباں ایسے حسنِ تجلی فروز کے | ۸ | دھوکا تبِ وصال دیا صبحگاہ کا |
| جائے نگاہ آہ نکلتی ہے آنکھ سے | ۹ | دل میں ہجوم ہے یہ غمِ صبر کاہ کا |
| بیٹھے ہیں داغِ رشکِ عدو صورتِ عدد | ۱ | ہے رنگ میرے دل میں زخمِ نگاہ کا |
| عاشق کے آنکھ دیکھنے میں گو نہ کچھ کہے | ۱۰ | آئینہ حیرتی ہے کسی رشکِ ماہ کا |
| منزل رسی یہ ہے کہ جہاں بازگشت ہو | ۱۲ | ہے نعل واژگونہ نشاں اُسکی راہ کا |
| وہ ہے کہ نقش ہے دل و جاں پر تپیدہ ہے | ۱۱ | عالم نہ پوچھئے میرے حالِ تباہ کا |
| اب اور کس کو دیکھئے اور کس کو دیکھئے | ۱۲ | بیٹھا ہے نقش آنکھوں میں اس نگاہ کا |

۱۳

بے صرفہ ہم لٹاتے ہیں انور دُرِ سرشک
گو ہیں فقیر دل ہے مگر بادشاہ کا

| | | |
|---|---|---|
| گریہ سے غصہ اُنکا مٹایا نہ جائیگا | ۱ | شعلہ بھڑک اُٹھا ہے بجھایا نہ جائیگا |
| مر جائینگے جو درد اُٹھایا نہ جائیگا | ۲ | اُلفت کے مرتبہ کو گھٹایا نہ جائیگا |
| وقفِ صلائے لطف و غضب صرفِ دو نفس | ۳ | اس کشمکش میں دل کو پھنسایا نہ جائیگا |
| ظلمِ نگاہِ لطف سوئے غیر یاد ہے | ۴ | سو حشر تک بھی دل سے بھلایا نہ جائیگا |

| مصرع اول | | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| جھٹک کر جاؤں دیر سے اور آؤں طور پر | ۵ | ذوق نظر تو بار خدایا نہ جائیگا |
| چتون ہی کچھ بتیگی جو آنکھیں جھکی ہیں | ۶ | تمکیں سے شوخیوں کو دبایا نہ جائیگا |
| کیا پوچھتے ہو دل میں جو ہے ماجرائے شب | ۷ | سوز رشک سے زبان پہ لایا نہ جائیگا |
| نالہ نہ آئے ضعف سے گو تا بہ لب آئے | ۸ | کیا آسمان کو بھی جلایا نہ جائیگا |
| کچھ سوزِ عشق لایئے کچھ برق اضطرار | ۹ | دل سرد مہریوں سے جلایا نہ جائیگا |
| ہوں خاک اُنکے کوچہ میں ہوں گراں نشیں | ۱ | میرا غبار اُن سے اُڑایا نہ جائیگا |
| دل ہے کہاں کہ کھوئیں جسے بات بات پہ | ۱۱ | سچ ہے تمھاری بات کو پایا نہ جائیگا |
| مشکل وفا جفا سے، باز آئیں وہ کہیں | ۱۲ | کچھ اُن کو حال زار سنایا نہ جائیگا |
| اغیار کی نشست ہے وہاں یہاں تک پا | ۱۳ | ہم سے تمھاری بزم میں جایا نہ جائیگا |
| ان سب کو خون کرکے نکالینگے آنکھ سے | ۱۴ | سینہ میں حسرتوں کو بٹھایا نہ جائیگا |

۱۵ — انور طلب کرینگے ہم اک قلزم شراب
ساقی کے حوصلہ کو گھٹایا نہ جائیگا

## ردیف با

| مصرع اول | | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| اشک بیتاب و نگہ بیباک و چشم تر خراب | ۱ | چشم بینا سے اگر دیکھو تو گھر کا گھر خراب |
| گریہ بے تاثیر و فریاد دل مضطر خراب | ۲ | کار عشق و عاشقی ناقص تمام اکثر خراب |
| اک ہمارا نام جو پہنچے نہ تیری بزم تک | ۳ | اک ہماری خاک ہے جو پھرتی ہے در در خراب |

| | | |
|---|---|---|
| ہے ادب سے نطق بند اب کیا بیاں ہو مدعا | ۴ | پہلے ہی یہاں ہو چکا گفتار کا دفتر خراب |
| دل خراب اور سب ہوا و حرصِ دل بیکار ہے | ۵ | ہے بسائے دہر میں حالِ بت و بت گر خراب |
| جان ہی جاتی ہے گفتارِ شکر آلود سے | ۶ | بوالہوس سے نیتِ عاشق ہے کچھ بڑھ کر خراب |
| تب عدو کے ساتھ ان کو مجھ سے چھپتے پھرتے ہیں | ۷ | الغرض پھرتے ہو یوں ہی آپ ہم بن بھی خراب |
| دل خراباتِ مغاں سے ہم اٹھا سکتے نہیں | ۸ | ہو گئے اس خاکداں میں چار دن رہ کر خراب |
| چھوڑنا سر کا ہی ٹھہرا تو لاکھوں سنگ ہیں | ۹ | کیجئے کیوں آستانِ یار کا پتھر خراب |
| جو مقابل ہیں بلا آئے وہ موجود اس میں ہے | ۱۰ | دل ہوا اپنا صفا سے آئینہ بن کر خراب |
| اک صنم کے ہاتھ بک جانا پھر تا در بدر | ۱۱ | بت فروشی سے ہوا ہے کس قدر آزر خراب |
| لطفِ ساقی عام تھا پر والئے بختِ عندلیب | ۱۲ | جامِ گل چھلکا ہی نکلا ساغرِ عنبر خراب |
| میرے دل میں ایک دم آتے نہیں مثلِ مراد | ۱۳ | ہو گئے اغیار کی آنکھوں میں تم رہ کر خراب |
| تم کسی وعدے سے پھر جاؤ کہ ہو جاؤں تمام | ۱۴ | ہو اگر پھرنے میں میرے حلق پر خنجر خراب |
| منحرف ہم دیکھتے ہیں کچھ نگاہِ تیز تیز | ۱۵ | کس رگِ جاں سے ہوا ہے یہ سرِ نشتر خراب |
| آرزوئے قتل بر آئی تو کیا بر آئی خاک | ۱۶ | کچھ یہاں قسمت بری کچھ واں دمِ خنجر خراب |

۱۷

یوں خراباتِ مغاں بھی ہے خرابِ روزگار
لیکن اس سے بھی ہے کچھ تیرہ دلِ انور خراب

## ردیف تا

| | | |
|---|---|---|
| دل سینہ میں ہے معرکہ آرائے قیامت | ۱ | آئینہ ہے ہنگامہ صحرائے قیامت |

کس دھج سے چلے آتے ہیں وہ بانیٔ قیامت ۲ کہدو کسی گوشہ میں سرک جائے قیامت

قامت ہی لکھا ہم نے سدا جائے قیامت ۳ قامت نے بھلایا ترے املائے قیامت

واعظ کو دکھا دینگے تماشائے قیامت ۴ گر پڑ گیا سایہ ترا بالائے قیامت

آئی بھی تو ہمراہ سودائے قیامت ۵ اک اور بھی ساتھ اپنے لگا لائی قیامت

ہیں داد طلب ایک ستم ایجاد کی یارب ۶ ہو اور قیامت پس فردائے قیامت

سچ ہے تو بر آئیں ترے بسمل کی مرادیں ۷ سنتے تو ہیں کچھ وسعت صحرائے قیامت

اڑتی سی جو دیدار کی سن لی ہے تو ملیں ۸ اللہ رے اللہ تمنائے قیامت

تو اور ستم اُف رے کرم بلبے ترحم ۹ میں اور گلہ ہائے غضب وائے قیامت

گریہ کو کیا ضبط نکلنے لگے نالے ۱۰ طوفان کا اخفا ہوا افشائے قیامت

خود دوڑ کے خنجر پہ گلا رکھ دیا میں نے ۱۱ قاتل سے نہ کچھ انداز وہ دکھلائے قیامت

تم آج ہی چل پھر کے مٹا دو نہ یہ جھگڑا ۱۲ کیوں کل پہ رکھو شورش و غوغائے قیامت

آتے ہیں نہ وہ تاب یہاں ضبط فغاں کی ۱۳ گر آج ہی آجائے تو آجائے قیامت

کیا آئے کہ یہ دل کی تمنا ہے وہ کافر ۱۴ سو طرح حنا بستہ کرے پائے قیامت

تم بات کے پورے ہو نہ آؤ شب وعدہ ۱۵ تم آج ہی دیکھو نہ تماشائے قیامت

کیا بات ہے کیا بات ہے اے طول شب ہجر ۱۶ ہاں آج سحر ہوتے تک آجائے قیامت

۱۷ توبہ ہے کہ پھیلی یہ سیہ کاریٔ انور
ہو روز قیامت شب یلدائے قیامت

۱ نظر آئے کیا مجھ سے فانی کی صورت — کہ پنہاں ہوں درد نہانی کی صورت

۲ بنا ہوں وہ میں ناتوانی کی صورت — غضب ہی رکھی بے نشانی کی صورت

۳ خموشی جو ہے اقتضائے طبیعت — تو انگو ملی بے دہانی کی صورت

۴ نظر آئے کیا جلوۂ حسن باقی — کہ پردہ ہے دنیائے فانی کی صورت

۵ تم اور ذکر اغیار پر چپ رہو گے — کہے دیتی ہے بے دہانی کی صورت

۶ ہمارے گلے پر تو چلتی دکھاؤ — کہاں تیغ میں ہے روانی کی صورت

۷ قیام اپنا اس کوچہ میں پا بگل ہے — ملے خاک میں ہم تو پانی کی صورت

۸ گداز دل تشنہ کاماں غضب ہے — وہ خنجر نہ بہ جائے پانی کی صورت

۹ برابر ہے یہاں بود و نابود اپنی — نشاں ہے سراپے نشانی کی صورت

۱۰ عرق شرم سے خاکساری میں ہو ہیں — ہوا خاک بھی میں تو پانی کی صورت

۱۱ جو پوچھو تو اس چشم کا دیکھنا ہے — وہ ہے گردش آسمانی کی صورت

۱۲ ڈبویا مجھے آب میں شرم سے وہ — کھڑے ہیں مرے سر پہ پانی کی صورت

۱۳ نمود اپنی واقع میں کچھ بھی نہیں ہے — یہاں خواب ہے زندگانی کی صورت

۱۴ وہ دل رونمائی میں لیتے ہیں پہلے — دکھاتے ہیں جب جانستانی کی صورت

۱۵ مجھے کشتہ دیکھا تو قاتل نے پوچھا — یقیں ہے یہاں بدگمانی کی صورت

۱۶ پڑے مر کے مٹنے کو ہم ٹھوکروں میں — اگر کٹ گئی زندگانی کی صورت

۱۷ زباں پر ہے قاصد کی اپنی رسائی — ہوا ہوں پیام زبانی کی صورت

| | | |
|---|---|---|
| مجسم ہی موہوم آتے ہیں اُن کے | ۱۸ | نظر آتی ہے زندگانی کی صورت |
| ترے وعدے پر زیست ہے مرگ اپنی | ۱۹ | بہت ہی بڑھی ناتوانی کی صورت |
| وہ اِس شکل سے میری بالیں پہ آئے | ۲۰ | کہ اِک آفت آسمانی کی صورت |
| نظر بن کے پھرتی ہے آنکھوں میں اپنی | ۲۱ | کسی عالم نوجوانی کی صورت |
| نہ ہو رشک تو کیجے واں مدح دشمن | ۲۲ | کہ ہے یار کی رازدانی کی صورت |
| مجھے دیکھو اور اُسکے وعدے پہ جینا | ۲۳ | یہ ہے زندۂ جاودانی کی صورت |
| وہاں بدگمانی کی تعریف کیا ہو | ۲۴ | یقیں ہو جہاں بدگمانی کی صورت |
| نظرسوز وُہ رُخ وُہ انکار بیجا | ۲۵ | مگر ہیں وُہ اِک لن ترانی کی صورت |
| دکھاتے ہیں وُہ رُخ سے یُوں نازِ پنہاں | ۲۶ | کہ الفاظ جیسے معانی کی صورت |
| یہاں کیا سمائی دمِ تیغ قاتل | ۲۷ | کہ نظروں میں ہے سخت جانی کی صورت |

۲۸ — جو نقش فنا ہوں تو وہ دلربا انور<br>کھنچی اور اِک بدگمانی کی صورت

## ردیف تا

| | | |
|---|---|---|
| غم میں دل شاد ہے اے کون و مکاں کے باعث | ۱ | تجھے فریاد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| تری امداد ہے اے کون و مکاں کے باعث | ۲ | کہ مجھے یاد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| روز و شب ارض و سما عالم ایجاد سے ہیں | ۳ | تجھ سے ایجاد ہے اے کون و مکاں کے باعث |

مرنے جینے کا سہارا خوش و ناخوش کی مراد ۴ اک تری یاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

جسکا ہوگا کوئی اُس سے ہی کریگا فریاد ۵ صرف جا یاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

غنچۂ دل کو کھلاتی ہے نگہ یثرب کے ۶ خاک ہے یاد اے کون و مکاں کے باعث

آج بن آئی بہار طرب افروزی کی ۷ صبح میلاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

سب پہ احساں ہے ترا نور مقدم سے ترے ۸ نار اجداد ہے اے کون و مکاں کے باعث

نور حق صبح ازل میں قدم سے ترے ۹ وقت میلاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

کاخ ہستی ہے جو ویرینہ و منضبط بنا ۱۰ تجھ سے بنیاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

اصل میلاد تری اور ہی تھی پر یہ ظہور ۱۱ شرح میلاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

سبب خلق ہے تو ذات مقدس تری ۱۲ شان ایجاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

آپ جس باغ ہیں ہیں ایک گل رعنا اس کا ۱۳ رنگ ایجاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

یہاں تو بھولے ہی نہیں حشر میں کیونکر بھولو گے ۱۴ ہاں مری یاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

کس وہ لی نعمت سابق سے مجھے محشر میں رجوع ۱۵ دل مرا شاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

کوئی وہاں تھا سبق آموز بلٰی روزِ الست ۱۶ خوب سا یاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

یاد اک لطف قدیمی کی ستاتی ہے مجھے ۱۷ شوق کی داد ہے اے کون و مکاں کے باعث

تھے وہاں عقدہ کشایاں بھی دم ہیچ و بلا ۱۸ چشم امداد ہے اے کون و مکاں کے باعث

اپنی آغاز میں مخلوق کی فکر انجام ۱۹ وہ کرم یاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

چمن قدس و گلستان جہاں دونوں میں ۲۰ تو ہی شمشاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

| | | |
|---|---|---|
| یہ کریمی یہ رحیمی کہاں بھی وہاں بھی | ۲۱ | بذل امداد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| یہاں ذرا جذب محبت نے ٹھہرنے نہ دیا | ۲۲ | وہاں بھی کیا یاد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| جو وہاں نور میں شامل ہے یہاں بھی ہے وہی | ۲۳ | یہ خداداد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| واقعی قائمہ عرش ہے کتنا مضبوط | ۲۴ | کس سے بنیاد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| اپنے ہم خیل کا شکوہ تجھے کرنا ہی پڑا | ۲۵ | چرخ جلاد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| حصر اجسام پہ کیا حلقۂ اجرام میں بھی | ۲۶ | ذکر امداد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| دل میں اک لمعۂ مہر ازل رکھتی ہے | ۲۷ | خاک دلشاد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| ہم غلاموں میں ہیں کس دن کے ہمارا حق ہے | ۲۸ | سہو بھی یاد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| وہاں سے آنے میں دیر اور جانے میں شتاب | ۲۹ | شوق ناشاد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| یہ عنایت یہ تفقد یہ تلطف یہ کرم | ۳۰ | جو ہے ایجاد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| ہو چکی بیع سلم پہلے ہی سب سے سب کی | ۳۱ | کون آزاد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| عالم قدس سے بیرنگ کوئی نقش نہیں | ۳۲ | کیا یہ ایجاد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| بیطلب کے وہ سفارش یہ شفاعت بے عرض | ۳۳ | لطف ایجاد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| مجمع کل ہے وہاں بزم جہاں سے بڑھ کر | ۳۴ | عدم آباد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| ہو گیا آپ سے بے مثل کا پہلے ہی اسیر | ۳۵ | عشق آزاد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| مرقد پاک سے معمور جہان ارواح | ۳۶ | خاک آباد ہے اے کون و مکاں کے باعث |
| دیکھ کر بندہ نوازی تری کیونکر نہ کہوں | ۳۷ | خاک برباد ہے اے کون و مکاں کے باعث |

کس تقدم کو دکھایا ہے کہ سب سے بلکہ
سب سے آزاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

منحصر حشر پہ ہے غم کے اسیروں کی نجات
کیا یہ میعاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

غنچہ کچھ دیکھ کے چپ چپ ہے وگرنہ ہمہ تن
لب فریاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

کچھ دل زار میں کچھ طرہ پہ کچھ یہاں کچھ وہاں
کس کی روداد ہے اے کون و مکاں کے باعث

عشق کے وار ہی چلنے لگے ایک عالم پر
صید صیاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

نکتۂ منتخب نسخۂ حق ہے تری ذات
مہر اک صاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

تجھ سے پہلے تجھے سب جان گئے جان گئے
تو وہ استاد ہے اے کون و مکاں کے باعث

ایک زمانے کے ستم ٹوٹ پڑے انور پر
داد بیداد ہے اے کون و مکاں کے باعث

## ردیف جیم

ہر صفت ہو کے جان و دل یک جہاں ہو آج
گویا ہمارے حال پہ تم مہرباں ہو آج

ہر نالہ اپنا اس شب غم میں ہے نارسا
اس کوچے کی زمیں نہ کہیں آسماں ہو آج

دل میں سمائی یہ طرب روز وصل جھوٹ
ڈر ہے عدو ہمارا نہ کہیں رازداں ہو آج

صبح شب وصال علامت ہے حشر کی
دیکھیں کہ آفتاب کدھر سے عیاں ہو آج

گذرا ہے حد سے اب شب وعدہ میں انتظار
اغلب ہے یہ کہ وصل شب دلستاں ہو آج

مقصود کاش وعدۂ فردا سے حشر ہو
پھر کیا بعید ہے کہ نہ ضبط فغاں ہو آج

| مصرع اول | شمار | مصرع دوم |
|---|---|---|
| ہے بہر عذر حسن ادا سے بیاں ضرور | ۷ | تم شب کو جان غیر تھے میری زباں ہو آج |
| ہے روز ہجر قہر ہے بیداد ناتمام | ۸ | اے کاش میرے سر پہ عدو آسماں ہو آج |
| دل کش نگاہ میں ہے تری رنگ انقلاب | ۹ | جو یہاں نہاں ہے سینہ میں شاید عیاں ہو آج |
| یہاں تک عدو کے شک سے تم آئے ہو جلوہ ریز | ۱۰ | دیکھو تو غور سے کہ کہاں ہے کہاں ہو آج |
| کیا قتل سے ڈراتے ہو کشتہ ازل سے ہوں | ۱۱ | زندہ ہوں کون سا کہ مجھے بیم جاں ہو آج |
| تم میں کچھ اور کہتی ہے دیکھو تو آئینہ | ۱۲ | میں کیا کہ آپ اپنے سے تم بدگماں ہو آج |
| یہ روز غم بھی شب ہو جو ہو یہ دعا قبول | ۱۳ | یارب نئی زمیں ہو نیا آسماں ہو آج |
| حال شکر بھی تو کھلیگا وصال میں | ۱۴ | وعدے سے ہاں سمجھتے ہیں شیریں زباں ہو آج |
| کیا کچھ سبک نہیں ہوئے شب بزم غیر میں | ۱۵ | انصاف ہو تو اپنے بھی دل پر گراں ہو آج |
| تغیر حال اس شب غم میں ضرور ہے | ۱۶ | دل مضطرب نہیں ہے تو برق تپاں ہو آج |
| وہ دن گئے کہ مصر کو پہنچا کوئی بخیر | ۱۷ | تم ورنہ آفت رہ صد کارواں ہو آج |
| ہاں روداد بزم عدو کیوں کہو مگر | ۱۸ | یہ تو کہو کہ شب کو کہاں تھے کہاں ہو آج |
| میں اور انتظار قیامت سے بحث کیا | ۱۹ | کیوں مجھ کو کل کے وعدے پہ مرنا گراں ہو آج |
| سونا ہے اپنی بزم کا دشمن کو اہتمام | ۲۰ | مطلب یہ ہے کہ اور کے گھر مہماں ہو آج |

۲۱

**انور** یہ خلوت غم دیا ہے سوز و درد
شایاں ہے گر دماغ سر لامکاں ہو آج

## ردیف را

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | میں ہوں زندہ سو بلائے آسمانی دیکھکر | موت کا منہہ پھیر گیا یہ سخت جانی دیکھکر |
| ۲ | مرمٹے ہم تو یہ رمز دل ستانی دیکھکر | مسکرا کر دیکھنا آنکھیں جھکانی دیکھکر |
| ۳ | مہر و انجم کا تقابل عاشق و جانان میں ہے | بے نشان ہم اس یار کی پر تو فشانی دیکھکر |
| ۴ | اک حجاب اسکے تغافل کا جلا سکتا نہیں | آگ لگتی ہے مجھے آتش بیانی دیکھکر |
| ۵ | قہر جب اٹھتا نہیں تو بار احسان کیا اٹھے | لطف بھی کیجے تو میری ناتوانی دیکھکر |
| ۶ | نشہ اترا سامنے آتے ہی مست شوق کا | اُف رے کافر تیوری تیری چڑھانی دیکھکر |
| ۷ | بے حلاوت ایکدم کی زیست ہے جی کو عذاب | ہم تو مرتے ہیں خضر کی زندگانی دیکھکر |
| ۸ | شوق پہ تہمت بندھا آتا ہے کہ یہ کہئے یا | چھوٹتا ہے دل پر اپنی ناتوانی دیکھکر |
| ۹ | تذر طرز جاں ستانی اب کہاں سے لائیں ہم | جان دے بیٹھے ادائے دل ستانی دیکھکر |
| ۱۰ | رنگ یک رنگی نظر میں چھا گیا اچھا ہوا | شاد ہوں مژگاں کو وقت خونفشانی دیکھکر |
| ۱۱ | کام اک ذرہ نہ دیکھا جز غبار ناکسی | عرصۂ عالم کی ہم نے خاک چھانی دیکھکر |
| ۱۲ | عکس چشم ساقی ہوش ہوساری میکشی | نشۂ مے میں پلا دے گردہ پانی دیکھکر |
| ۱۳ | رنگ خون توبہ وتقوی ملی نظر میں جم گیا | جلوہ موج شراب ارغوانی دیکھکر |
| ۱۴ | چشم حسرت سے کس فلک کے ایک ایک جائے ورسل | یادن کچہ سر جائے تو اے یار جانی دیکھکر |

دیکھتا ہوں انور اپنے ساقی رہبر کو خضر + کھل گئیں آنکھیں شراب ارغوانی دیکھکر

یوں اشاروں میں تمہاری بات مانی دیکھکر ۱ آفریں کیجئے ہماری نکتہ دانی دیکھکر

مرگئے ہم رخ ترا اے یار جانی دیکھکر ۲ موت بھی آئی تو شکل زندگانی دیکھکر

کیا کہونگا اور مجھ سے حشر میں پوچھینگے کیا ۳ مرگیا ہوں اک ادائے بدگمانی دیکھکر

کام لذت یاب ہو پائے نظر بھی آب ورنگ ۴ چاہئے پینی شراب ارغوانی دیکھکر

ہوں ازل سے بسکہ ہم درد آغوش غم ۵ خواب میں ڈرتا ہوں روئے شادمانی دیکھکر

ہے تری صورت کشی کا خلق کو اس پر گماں ۶ نقش حیرت ہوگیا ہوں شکل مانی دیکھکر

قطع سر سے دم نہ نکلا اف رے حیرت کا ہجوم ۷ رک گیا دم اسکی خنجر کی روانی دیکھکر

وہ ہمراتم ہے کہ دلمیں آکے جاتا ہی نہیں ۸ غیر کو دیجے پیام میہمانی دیکھکر

داغ دل سالم جو دیکھا یہاں تو حیرت آگئی ۹ دیکھتے ہیں مجھکو وہ اپنی نشانی دیکھکر

دے چکے ہیں وہ کسی وعدے پہ دشمن کو زباں ۱۱ پاگئے ہم بات انکی بے زبانی دیکھکر

ہیں عزیز دل وہاں ہر رنگ سازی سے رقیب ۱۲ خاک ہوتا ہوں میں انکی قدردانی دیکھکر

اس نگاہ یاس سے دیکھا کہ واں رحم آگیا ۱۳ ہم نے حکمت سے کیا آتش کو پانی دیکھکر

اسکے نظارے سے کہئے کیا کہ یہاں کیا بنگئی ۱۴ جو نہ آئے دھیان میں یہاں دل میں ٹھانی دیکھکر

بے عدو ہے سیر عالم خوار اور جینا ہے یہ ۱۵ دیکھتے ہیں کس کو ہم اپنی جوانی دیکھکر

غش ہوں اس الٹی سمجھ پر میں کہ وہ اغیار کو ۱۶ مہرباں ہیں قابل نامہربانی دیکھکر

دیکھکر جلوہ ترا ہے اسلئے دل پر نظر ۱۷ دل سے ہر شکل خیالی ہے مٹانی دیکھکر

مانتا ہوں اس نزاکت کو کہ استعجاب سے ۱۸ آگیا غش اسکو میری ناتوانی دیکھکر

۱۸ ہم سراپا ہو گئے نظارہ فرطِ شوق سے
اُس بُتِ خود بین کو صرفِ لن ترانی دیکھکر

۱۹ سر پہ عالم کا اُٹھانا ضعف میں یہاں فرض ہے
اِس نزاکت پر تمھاری سرگرانی دیکھکر

۲۰ اُسکے تیرِ دلنشیں کو دِل سمجھنا ہی نہ تھا
ظُلم وُہ کرتے ہیں میری قدردانی دیکھکر

۲۱ انورؔ اس مہمانِ عالم کی طلب میں خوار ہُوں
ہر جگہ اک رسم و طرزِ میزبانی دیکھکر

## ردیفِ کاف

۱ کوئی تڑپے نہ کیوں تاب و تواں تک
نہ پُوچھینگے نہ دیکھینگے کہاں تک

۲ نہ آئے وُہ نہ آئینگے فغاں تک
فغاں کا زور ہے آخر کہاں تک

۳ جو پہنچے مر کے اس جانِ جہاں تک
کوئی کیوں لے حیاتِ جاوداں تک

۴ رسائی کو رسائی بھی کہاں تک
کہ پہنچائے تمھاری آستاں تک

۵ مدد اے خفتہ بختی اور یہاں تک
کہ سو جائے کسی کا پاسباں تک

۶ نظر ہو تو دو عالم میں وہ دیکھو
وُہی ہے اور وُہ یہاں سے وہاں تک

۷ ہم دُنیا سے ہیں آزاد آزاد
یہ سب جھگڑے جہاں کے ہیں جہاں تک

۸ ملیں وُہ کیا کہ وحشت کے اثر سے
نہیں ملتا مزاجِ پاسباں تک

۹ جہاں دیکھیں جہاں سمجھیں وہیں ہو
مکاں ہی تو مکاں ہے لامکاں تک

۱۰ نہ یہاں ہے اور نہ وہاں اور سب کہیں ہے
کہاں ہو جستجو اس کی کہاں تک

| مصرع اول | | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| نہیں ہوا اور نہیں کھلتا کہاں ہو | ۱۱ | کہیں ہوا اور نہیں ملتا نشاں تک |
| کسی کی آمد و شد کا ہو کیا رشک | ۱۲ | گذر سکتا نہیں وہاں تو گماں تک |
| ہمارا ہاتھ اور دامن تمہارا | ۱۳ | دعا کا ہاتھ پہنچا ہے کہاں تک |
| ہمارا حالِ دل سنتے ہی سنئے | ۱۴ | بہت مشکل سے لائے ہیں زباں تک |
| وفا کا امتحاں پر فیصلہ ہے | ۱۵ | کسی کا فیصلہ ہے امتحاں تک |
| گرینگے آنکھ سے بن بن کے آنسو | ۱۶ | امیدیں حسرتیں دل کی کہاں تک |
| مزا ہے جان دینے کا کسی پر | ۱۷ | نہ لے عاشق حیاتِ جاوداں تک |
| کہیں ہوں فرطِ حسرت سے وہیں ہوں | ۱۸ | نظر پہنچی ہوئی ہے گلستاں تک |
| لپٹتا ہے غبار اُڑ کر کسی کا | ۱۹ | بچائیگا کوئی دامن کہاں تک |
| اسیری میں مقدر سے بنی بات | ۲۰ | قفس میں کھینچ کے آیا گلستاں تک |
| چلے کیوں بوالہوس عاشق کی چالیں | ۲۱ | کہ آخر نوبت آئی امتحاں تک |
| قدم اُٹھیں نہ اُٹھیں شوق تو ہے | ۲۲ | تڑپتے لوٹتے جائینگے واں تک |
| کسے ہم ڈھونڈتے ہیں کس نظر سے | ۲۳ | نظر کیا آئیگا وہاں سے یہاں تک |
| جہاں تم ہو وہیں تو ہیں طلبگار | ۲۴ | طلب کی حد بھی ہے کیا لامکاں تک |
| نہیں یاں جز غبارِ ہستی کچھ | ۲۵ | یہی خاک اُڑ رہی ہے آسماں تک |

۲۶

مر گئے منزلِ الفت میں انور
جہاں تک ہو سکے چلئے وہاں تک

## ردیف نون

| | | |
|---|---|---|
| اُن سے ہم لَو لگائے بیٹھے ہیں | ۱ | آگ دِل میں دبائے بیٹھے ہیں |
| وُہ جو گردن جھکائے بیٹھے ہیں | ۲ | حشر کیا کیا اُٹھائے بیٹھے ہیں |
| تیرے کُوچے کے بیٹھنے والے | ۳ | اپنی ہستی مٹائے بیٹھے ہیں |
| زور بل اُف رے اس نزاکت پر | ۴ | خلق کا دِل دُکھائے بیٹھے ہیں |
| کیوں اُٹھیں اُنکی بزم سے اغیار | ۵ | رنگ ایسا جمائے بیٹھے ہیں |
| کچھ نہیں خاک دشتِ اُلفت میں | ۶ | ہم بہت خاک اڑائے بیٹھے ہیں |
| ہم نہیں آپ میں خوشی سے کہ وُہ | ۷ | گھر میں مہمان آئے بیٹھے ہیں |
| کیوں نہ پھیلائیں پانوں بزم میں غیر | ۸ | آپ کے سر چڑھائے بیٹھے ہیں |
| جنگجو وُہ ملاپ میں بھی رہے | ۹ | مُجھ سے آنکھیں لڑائے بیٹھے ہیں |
| دِل کے کھوٹے ہیں سب یہ سیم اندام | ۱۰ | خُوب ہم آزمائے بیٹھے ہیں |
| حُسن نظارہ سوز ہے پردہ | ۱۱ | گو وُہ پردہ اُٹھائے بیٹھے ہیں |
| اُسکی دامن سے رُوکشی کیسی | ۱۲ | گُل پہ ہم خار کھائے بیٹھے ہیں |
| جیتے ہیں نام کو دگرنہ ہم | ۱۳ | عشق میں جی کھپائے بیٹھے ہیں |
| بار دیکھا کبھی خونِ عاشق کا | ۱۴ | آپ اور سر جھکائے بیٹھے ہیں |
| کیوں کہ بگڑا ہوا اُنہیں سے کہئے | ۱۵ | بگڑے اور مُنہ بنائے بیٹھے ہیں |

| مصرع اول | شمار | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| جی چرانا اور اُسپہ ہائے ستم | ١٦ | آپ آنکھیں چرائے بیٹھے ہیں |
| شرم بھی اِک طرح کی چوری ہے | ١٧ | وہ بدن کو چرائے بیٹھے ہیں |
| جوکر بیٹھے ہیں ۔ انکی پیشِ نگاہ | ١٨ | موت آنیکی جائے بیٹھے ہیں |
| دیکھ ساقی کو اپنے دریا دِل | ١٩ | ظرف میکش بڑھائے بیٹھے ہیں |
| اُسکے در سے لگا کے مقتل تک | ٢٠ | جاں فدا جائے جائے بیٹھے ہیں |
| غیر باتوں سے اور ہم آنکھوں سے | ٢١ | ایک طوفاں اُٹھائے بیٹھے ہیں |
| تجھ سے دِل کا غبار مٹ نہ سکا | ٢٢ | اپنے کو ہم مٹائے بیٹھے ہیں |
| ہے یہ روشن کہ ہے حجاب میں چاند | ٢٣ | آپ کیا مُنہ چھپائے بیٹھے ہیں |
| اِس خوشی میں حنا لگاتے ہیں | ٢٤ | کہ مرا خُوں بہائے بیٹھے ہیں |
| جانتا ہُوں کہ قتل پر میرے | ٢٥ | آپ بیڑا اُٹھائے بیٹھے ہیں |
| میرے دل سوز جسکے یار میرے | ٢٦ | مُفت جی کو جلائے بیٹھے ہیں |
| کیا سکھائیگا انکو ظلم فلک | ٢٧ | خود وہ سیکھے سکھائے بیٹھے ہیں |

٢٨

ہے جہاں اُس سے فیضیاب انور
جسکے در پہ ہم آئے بیٹھے ہیں

| مصرع اول | شمار | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| محفل میں تم کو آنکھ چرانی روا نہیں | | دِل کو خدانخواستہ میں پُوچھتا نہیں |
| دو ایک بوسۂ لب لعلیں سوا نہیں | ٢ | صاحب زکوٰۃ حُسن ہے یہ اسمیں کیا نہیں |
| بوسے کی بار بار طلب ہے تو کہتے ہیں | ٣ | کچھ میرے پاس آپ نے رکھوا دیا نہیں |

بیٹھا وہاں رقیب تو میں رشک سے اٹھا
کمبخت دل بھی تھام کے بیٹھا گیا نہیں

میں دور ہوں تو پاس مرے خط تو آتے
تو شب کو تھا بغل میں تو جیسے کہ تھا نہیں

اے کاش غیر کو انہیں آنکھوں سے دیکھ لو
مجھ کو مزا ملا ہے جو اس کو ملا نہیں

کھولو تو ہاتھ دیکھیں کہ کیوں مٹھی بند ہے
دل لے گیا اڑا کے جو دزد حنا نہیں

لے خدا سے وصل صنم مانگتا ہوں میں
ناصح نہ ڈر کہ تجھ سے تو کچھ مانگتا نہیں

کھوئے ہیں ایسے ہوش کسی کی تلاش میں
دل کوئی لے بھی جائے تو نئیں ۔

گردش میں رات دن ہے شب و روز صبح کیا
اس گردش نگاہ نے تو چکرا دیا نہیں

اچھا تم اور آنکھیں دکھاؤ رقیب کو
تم دل میں چاہتے ہو کہ میں چاہتا نہیں

ہنس کر نمک چھڑکتے ہیں دیکھئے آپ زخم
سچ ہے کہ زخم کھانے برابر مزا نہیں

لو ابتدا سے ہم کہیں اب داستان عشق
آخر شب فراق کی تو انتہا نہیں

دیکھو نہ بیٹھو غیر کے پہلو میں ناز سے
نازک ہو بار طعنہ اٹھیگا ذرا نہیں

انساں تو کیا فرشتے بھی پس جائیں عشق میں
اندھے ہی بکے گرتے ہیں کچھ سوجھتا نہیں

انور کسے دکھائیں یہ لخت دل و جگر
ہمدم کوئی نہیں کوئی درد آشنا نہیں

گو سب رہا ہوئے کوئی قیدی رہا نہیں
ہوں وہ اسیر شوق کہ دل چھوٹتا نہیں

پامال اک جہاں ہے اور پھر جفا نہیں
کھلتے ہی کچھ یہ معنے ناز و ادا نہیں

آنکھیں جھکائے جاتے ہو آئی حیا نہیں
تم نے حیا کے پردے میں کیا کچھ کیا نہیں

| | | |
|---|---|---|
| کی صرف جذبِ دل کے بھروسوں پہ زندگی | ۴ | اور ایک دن بھی آکے وہ یہاں تک پھرا نہیں |
| کھٹکا ہے کیوں ندیم سرِ سُونہہ کو آئے ہائے | ۵ | میری خموشیوں نے تو کچھ کہہ دیا نہیں |
| یہاں بھی وہ آئینگے جو گئے ہیں عدو کے گھر | ۶ | شوخی سے ٹھہرتے وہ کہیں ایک جا نہیں |
| خنجر کی تیزیوں سے مرا دم اُلٹ گیا | ۷ | نظارہ تھا فرد پر کہ یہاں کچھ بھی تھا نہیں |
| تعریف ہے کہ بہت فریاد دیکھنا | ۸ | اے آرزوئے وصل سُنا یا سُنا نہیں |
| ناداں خود پسند ہو نازک مزاج ہو | ۹ | آئینہ دیکھنا تمہیں ہرگز روا نہیں |
| دیوانگی کے پردے میں رکھا ہے چاکِ دل | ۱۰ | اپنا کسی پہ رازِ محبت کھلا نہیں |
| دل بے نیازِ عشق اور اللہ رے نازِ حُسن | ۱۱ | اُس بُت کو پوجتا ہوں کہ وہ پوچھتا نہیں |
| یہاں ہے وہی ثباتِ قدم راہِ عشق میں | ۱۲ | اُنکے شکستِ عہد سے دل ٹوٹتا نہیں |
| کیا مر رہا ہے حسرتِ نظارہ میں رقیب | ۱۳ | ناداں نے ذکرِ طورِ تجلّی سُنا نہیں |
| دونوں میں دل کو ایک نے مارا ہے کوئی ہو | ۱۴ | انداز کا ہے کُشتہ اگر ناز کا نہیں |
| مجھ کو نکالتے تو مری حسرتوں کے ساتھ | ۱۵ | آخر سمجھتے ہو کہ یہاں دل میں کیا نہیں |
| اب سات پردوں میں بھی چھپو تو نظر میں ہو | ۱۶ | دامن کے چاک نے کوئی پردہ رکھا نہیں |
| بدلا ہے کہ اور کوئی جورِ دل پسند | ۱۷ | عذرِ جفا تلافیِ جور و جفا نہیں |
| قاصد تو نامہ لیتے ہی اک برق بن گیا | ۱۸ | مضمونِ اضطراب تو کچھ لکھ دیا نہیں |
| نخوت سے کیا ادھر ہی چلے کوئے غیر میں | ۱۹ | میں دیکھتا زمیں پہ کہیں نقشِ پا نہیں |
| دوزخ پہ کیوں لکھی ہے سزائے صنم پرست | ۲۰ | گرمی بُتوں کے حُسن میں کیا ابجد نہیں |

| | | |
|---|---|---|
| قاتل بھی لوٹنے پہ مرے لوٹنے لگا | ۲۱ | شاید اداشناس ہے ظلم آشنا نہیں |
| صدقے ترے کن آنکھوں سے دیکھا فریب کو | ۲۲ | برقِ بلا مگر نگہ فتنہ زا نہیں |
| آخر بتوں سے دل کا اٹھانا تو بار ہے | ۲۳ | میں ضعف میں جہاں سے خود اٹھ سکا نہیں |
| کس حسرتی کی آنکھ سے کیں اشک پالیاں | ۲۴ | کچھ دیکھتا ہوں تو یہ خنے رنگِ حنا نہیں |
| مایوسیاں یہ شام سے یہاں آکے چھا گئیں | ۲۵ | گھر میں شبِ فراق کے آنکی جا نہیں |
| واعظ کسی خرام کی محشر پہ لا دلیل | ۲۶ | دعوئی بلا دلیل تو میں مانتا نہیں |

| | |
|---|---|
| ۱۰ | اُلفت کی رہ میں پاؤں اٹھائے چلے بھی اَور<br>انور خدا ہی جانے کہ پھر کیا ہی کیا نہیں |

| | | |
|---|---|---|
| شوخی سے تری ہجر کا کھٹکا گیا نہیں | ۱ | ہے وصل بھی تو وصل کی شادی روا نہیں |
| بیٹھے ہو بند کھولے بندِ قبا نہیں | ۲ | اللہ رے طلسم حیا ٹوٹتا نہیں |
| اک بوئے رشک آتی ہے خط کی نورد سے | ۳ | ہے ہے کہیں عدو سے تو لکھوا دیا نہیں |
| جان و جگر میں رہنے کو آ اے خدنگِ یار | ۴ | جانیکو یہاں جو آئے تو آنے کو جا نہیں |
| کرتے ہیں جمع حوصلۂ ضبط رنگ رنگ | ۵ | آخر سمجھ چکے ہیں کہ وہاں دل میں کیا نہیں |
| دل ہم نہ دینگے اور کے دینے کے واسطے | ۶ | یہ تو نہ ہوگا اور کبھی حاشا ہوا نہیں |
| تکلیف دست و بازوئے قاتل کا فکر ہے | ۷ | قاتل سے دعوئ دیت و خوں بہا نہیں |
| سنبھلو سنبھالو اپنے کو گرتے ہو غیر پر | ۸ | سچ ہے کہ تم نے ہوش سنبھالا ذرا نہیں |
| اس سادگی پہ مرتا ہوں کیسا گمان وہم | ۹ | دامن پھٹا ہے اور مری جاں سیا نہیں |

۱۰ — بس اللہ کہکے کود پڑوں بحرِ عشق میں
کشتی و ناخدا نہ سہی کیا خدا نہیں

۱۱ — ہم بھی سنیں بتاؤ تو کیوں آج آئے ہو
کہتے تھے یہاں قبول ہی ہوتی دعا نہیں

۱۲ — دیکھیں ہیں آنکھیں آپکے دزدِ نگاہ کی
چوری سے بوسہ لونگا میں اب مانگتا نہیں

۱۳ — کیا ذبح کرنے ہونگے سُرمہ گیں سے تم
بسمل کے لب پہ زمزمۂ مرحبا نہیں

۱۴ — میں اور قرار ایک نہیں اور وفا ہزار
تم اور وعدے سیکڑوں اور اک وفا نہیں

۱۵ — اک شوخ شوخ چشم کا نظارہ گی ہوں میں
اے نرگس چمن مجھے آنکھیں دکھا نہیں

۱۶ — اچھا مری طرف نگہ نیز تیز کیوں
اچھا مری جراحتِ دل کی دوا نہیں

۱۷ — تم آنکھیں بند کرکے گرے ہو رقیب پر
یہ بھی قسم بجا ہے کہ چشم آشنا نہیں

۱۸ — کیوں ہائے ہائے حضرت واعظ کو پڑی
ہوں توبہ توڑتا کوئی دل توڑتا نہیں

۱۹ — ہے دل ہی دل میں خون تجھے آرزوئے قتل
واں شوق آزمائش بازو رہا نہیں

۲۰ — ہم سے یہ ترچھی ترچھی نگاہیں بھلی نہیں
دشمن سے سیدھی سیدھی یہ ملنا برا نہیں

۲۱ — اک آس تو ہے وعدے پہ **انور** بندھی ہوئی
گو جاں بلب ہوں پر ابھی مرنا روا نہیں

۱ — انکو حالِ دلِ مجروح رقم کرتے ہیں
انگلیاں جلتے قلم اپنی قلم کرتے ہیں

۲ — قہر کا ظلم قیامت کا ستم کرتے ہیں
وہ خدا سے نہیں ہوتا جو صنم کرتے ہیں

۳ — ہم پہ تو ظلم بھی ہے تو بھی کرم کرتے ہیں
کوئی کہدو یہ ستم ہے جو ستم کرتے ہیں

۴ — کچھ یہ کرتے ہیں کہ سجدے کو گرے پڑتے ہیں
کیا کہیں کچھ جو ترے نقش قدم کرتے ہیں

۵ ہم سے عاشق نہ وفادار ہیں آؤ تو ابھی
فرش آنکھیں روشِ نقشِ قدم کرتے ہیں

۶ لیں گے عاشق مری اک حسن گرانمایہ درد
جمع دل میں درم داغ درم کرتے ہیں

۷ کس وفا کس کو لگاتے ہیں ہم سر ٹھوکر
کرتے جو ہیں یہ ترے نقشِ قدم کرتے ہیں

۸ حشر کیا تھے یہ دیتے ہیں کہ از حرم
بھلکے فریاد تری کشتۂ غم کرتے ہیں

۹ کوئے الفت میں نہ آئے کہ نہ تھا کچھ جھگڑا
گبر و زاہد ہوس دیر و حرم کرتے ہیں

۱۰ نہ سہی تیغ یہ انداز بھی تو قاتل ہے
گو ہنسی سے ہی وہ تلوار علم کرتے ہیں

۱۱ عمر اک غیر سہی آنکھ ملاتی جی ادھر
آپ کیوں ہنس کے سر ناز کو خم کرتے ہیں

۱۲ عرض گستاخی باغ اور عدو شان خدا
رہی کہہ دو نہ کہ جو کرتے ہیں ہم کرتے ہیں

چشم بد دور فلک سے مجھے ڈر ہے انور
آجکل دل سے وہ ایجادِ ستم کرتے ہیں

۱ خیالِ رخ میں ترے جب قمر کو دیکھتے ہیں
تو اک بعادت شام و سحر کو دیکھتے ہیں

۲ وہ ترچھی نظر سے جدھر کو دیکھتے ہیں
ہم اک جہان ادھر کا ادھر کو دیکھتے ہیں

۳ جو غور کرکے ہم اس چشم تر کو دیکھتے ہیں
تو ایک دشت سراپا گہر کو دیکھتے ہیں

۴ زمیں کو دیں سرِ ناز اُن کے پائے ناز سے ہے
کہ آسماں پہ ہم اُس رہگذر کو دیکھتے ہیں

۵ کیا ہے میں نے ہوا پالی ایک الفت میں
ہنر رسیدہ سرے اس ہنر کو دیکھتے ہیں

۶ لبوں پہ طعن سے یاروں کے حال ہے اپنی
کہ اب اُس چشم فتنہ گر کو دیکھتے ہیں

۷ طریق عشق میں جیتے ہیں ہو کے بے سر و پا
نہ پاؤں کو ترے عاشق نہ سر کو دیکھتے ہیں

۸ — فلک کو پاتے ہیں ہم ایک خاک کا تودہ / جب اپنے نالۂ آتش اثر کو دیکھتے ہیں

۹ — رقیب روتے ہیں اپنے دل گرفتہ کو / میرے جو خندۂ زخم جگر کو دیکھتے ہیں

۱۰ — یہ اُنکے جلوے نے دیوانہ کر دیا ہم کو / کہ اُنکے سامنے دیوار و در کو دیکھتے ہیں

۱۱ — یہ دیکھتے ہیں کہ اسمیں رہا ہے کیا باقی / وُہ بار بار جو پھر کر ادھر کو دیکھتے ہیں

۱۲ — نیا نیا ہمیں عالم فلک دکھاتا ہے / کبھی جو خواب میں اُس فتنہ گر کو دیکھتے ہیں

۱۳ — قدم قدم پہ برابر ہے فرش دیدہ و دل / نئی روش پہ تری رہگذر کو دیکھتے ہیں

۱۴ — ہم اک زمانہ کو پاتے ہیں کشتۂ ایما سا / ہم آجکل تری طرز نظر کو دیکھتے ہیں

۱۵ — دل و جگر نہیں دامن میں اب کوئی دم میں / اب اور رنگ پہ ہم چشم تر کو دیکھتے ہیں

۱۶ — میں اس ادا کے تصدق ہزار جاں سے گرد / خوشی خوشی مری زخم جگر کو دیکھتے ہیں

۱۷ — تم اپنے نازو تبختر سے اور کچھ بیٹھو / ہم اپنے جذبۂ دل کے اثر کو دیکھتے ہیں

۱۸ — ہوا جو وصل میسر تو دیکھنا قسمت / ہم اپنی شام سے رنگ سحر کو دیکھتے ہیں

۱۹ — یہ ہم دکھاتے ہیں جو بارہا اپنے دل انور / عیار سینۂ اہل نظر کو دیکھتے ہیں

---

۱ — حشر تک دیکھئے کیا فتنے بپا کرتے ہیں / فتنے ہر دم تری ٹھوکر سے اٹھا کرتے ہیں

۲ — میں اُٹھاتا ہوں جو دشمن پہ جفا کرتے ہیں / میرے جینے کی ہوس کا رو دعا کرتے ہیں

۳ — ناتواں دیکھ کے کسطرح جفا کرتے ہیں / مجھ پہ وُہ لطف و کرم حد سے سوا کرتے ہیں

۴ — بے نیازی پہ عبث ناز کیا کرتے ہیں / یاد وُہ مجھکو بہ صرف جفا کرتے ہیں

| | | |
|---|---|---|
| جور پر جور جفا پر وہ جفا کرتے ہیں | ۵ | ایسے بھولے ہیں کہ ہم یاد کیا کرتے ہیں |
| اشک سے نم سر مژگاں ہے تو اب یاں ہے محیط | ۶ | مجھ پہ طوفان تری محفل میں اٹھا کرتے ہیں |
| حال کیا کچھ نہ کھلے چشم خمار آگیں سے | ۷ | ہے یہی راز چھپایا کہ حیا کرتے ہیں |
| لطف و بیداد سے کیا بحث غرض ہے انکو | ۸ | جو مرے حق میں وہ کرتے ہیں بجا کرتے ہیں |
| جاں ستاں جانتے ہیں منع ملامت اپنی | ۹ | یہ جفا کم ہے کہ وہ عذر جفا کرتے ہیں |
| دور فرقت میں ہے اب وہ دکھائیں منہ کیا | ۱۰ | وصل میں مجھ سے بجا شرم و حیا کرتے ہیں |
| حشر اٹھوائیے کاش ان سے اٹھا کر انکو | ۱۱ | یوں عدو بزم میں بیٹھے ہوئے کیا کرتے ہیں |
| عجز سے مار پڑا جاتا شکوہ سے غصہ انکا | ۱۲ | وہ بھی سب ہیچ اور اب یہ بھی خطا کرتے ہیں |
| بھول جاتا ہوں ابھی سب الم درد فراق | ۱۳ | کوئی کہدے کہ تمھیں یاد کیا کرتے ہیں |
| ہے ستم کش میں جو ہمت تو ستم بھی ہے کرم | ۱۴ | نا رہم جانتے ہیں اور وہ جفا کرتے ہیں |
| کوئے دشمن میں ملا اس سے نشان رہ دوست | ۱۵ | جان ہم نذر نقوش کف پا کرتے ہیں |
| شرط ہے حسن سلیقہ بھی ستمگاری میں | ۱۶ | خوگر جور ہوں وہ عذر جفا کرتے ہیں |
| ہے تصور کہ وہ یہ بیٹھے ہیں یہ ہیں اغیار | ۱۷ | دل میں ہم اپنے یہ ہنگامہ بپا کرتے ہیں |
| اپنے مٹنے پہ رہ یار میں ہے ناز تو ہم | ۱۸ | سجدے کیا کیا سر نقش کف پا کرتے ہیں |
| موت کیا چیز ہے ہنگام قلق ہم دل پہ | ۱۹ | جان کو صدقے پئے دفع بلا کرتے ہیں |
| آسماں ضد پہ ہے ہم جانتے ہیں ورد وصال | ۲۰ | آپ ھمانے تسبہائے بلا کرتے ہیں |
| کاش امید شکستہ پہ ہوں یہاں سایہ فگن | ۲۱ | وہ ترے عہد کہ دشمن سے ہوا کرتے ہیں |

۲۲ مجھ سے یوں ملئے کہ ہو راز دلوں میں ورنہ — یوں تو دشمن سے بھی ملنے کو ملا کرتے ہیں

۲۳ رشک دشمن پہ بھی چپ رہنے کا موقع نہ رہا — کہ وہ کہتے ہیں کہ اظہارِ وفا کرتے ہیں

۲۴ کچھ نہیں ہے سرِ پرخاش فلک کو ہم سے — شاد ہیں دل میں کہ ناشاد رہا کرتے ہیں

۲۵ ہم پہ آتی ہے قیامت کوئی دن جاتا ہے — منتظر دل سے شب و روز رہا کرتے ہیں

۲۶ چپ یوں ہی بیٹھے ہیں ہم کچھ نہ گلہ ہے نہ طلب — امتحاں اثرِ جذبِ وفا کرتے ہیں

۲۷ کاش یوں ہو کہ اسی پردہ میں کچھ اپنی کہوں — کہتے ہیں قصۂ دشمن وہ سنا کرتے ہیں

۲۸ ہم کلم اس دیکھنے کو انکے بہت کچھ سمجھو — اب کوئی دن ہے کہ وہ ترک حیا کرتے ہیں

۲۹ ذوقِ تقریرِ غمِ یار میں شرکت کیسی — آپ ہم کہتے ہیں اور آپ سنا کرتے ہیں

۳۰ یوں مری نعش پہ وہ نوحہ کناں کہتے ہیں مکر — ظلم جو رہ گئے اب انکو ادا کرتے ہیں

۳۱ نہیں غافل دلِ آزارِ طلب سے ہم بھی — اک ستم سہتے ہیں اور لاکھ دعا کرتے ہیں

۳۲ ہم بھی اسرارِ محبت سے ہیں واقف اتنے — کچھ اشارے ہیں کہ آنکھوں میں ہوا کرتے ہیں

۳۳ تنے میں میری دمِ نزع تو مقصد ہے کہ ہم — تا دمِ آخر عشاق وفا کرتے ہیں

۳۴ فکر ہے پرسشِ فردائے قیامت کی مگر — کہ ستم ناز کے پردے میں کیا کرتے ہیں

۳۵ غم سے سینے میں گھٹے دل تو فغاں کر انور — درد ہوتا ہے تو کچھ اس کی دوا کرتے ہیں

---

۱ یہ مستیوں کا رنگ ہے جوشِ شباب میں — گویا کہ وہ نہائے ہوئے ہیں شراب میں

۲ شکوے کئے یہ انسے کہ چپ ہیں جواب میں — اپنے کو آپ بھول گیا اضطراب میں

میں حشر تک نثار کیے جاؤں یوں تم — اچھا ہے بھول تو نہ پڑیگی حساب میں

یہاں اُنکی ضد سے سوزِ محبت ہوا نصیب — واعظ وہاں شریک ہے میرے ثواب میں

کیا غم دراز دستیٔ بارِ سعیر کا — دامن کو لے چلا ہوں بھگو کر شراب میں

آنکھوں میں ہو سمائی ہوئی دل میں ہو نہاں — تم بے حجابیوں سے ہو سو سو حجاب میں

ہے کشمکش میں جان کا ارو میں ہے شکن — دل پیچ میں ہے یہ ترے گیسو میں تاب میں

لائے ہیں میرے قتل پہ تم کو کشاں کشاں — گستاخ ہیں رقیب تمھاری جناب میں

ساقی نہ پوچھ داردے افسردہ خاطری — آتش ملا دی آب کے بدلے شراب میں

بگڑے ہوئے مزاج پہ جیتوں ہی ہوئی — شوخی بھری ہوئی نگہِ پُرحجاب میں

اب بھی جو ہو وصال تو یہ چھیڑ ہے کہاں — ہے جب بگڑ بگڑ کے رہ اُٹھا عتاب میں

تعبیر ہے کہ مضطربانہ جیوں سدا — لعلِ نمکستاں نہ سے دیکھے ہیں خواب میں

کیا کیا سہیں رقیب کی نازک مزاجیاں — ضد سے مرے پڑے ہیں وہ کیا کیا عذاب میں

عشقِ صنم عذابِ جہنم ہے پر قبول — واعظ کی ضد سے جاں کو ڈالوں عذاب میں

زور آزما وہ شوخی و شرم اور وہ ناز کی — دم چڑھ گیا کشاکشِ بندِ نقاب میں

قدموں پہ گر پڑوں کہ وہ تا مد ادھر گریں — گرتے ہیں ایک ایک پہ جوشِ شباب میں

منظور ہے کہ خواب پہ ملزم کریں مجھے — ورنہ وہ مجھ سے ملنے کو آئے تھے خواب میں

انور بس اب تو بیٹھ کہیں تھک کے ایک جا
تھوڑی اُڑائی خاک زمانِ شباب میں

١ کچھ کچھ وہ چھیڑ لطف کے کم کم عتاب میں
جی سے اُمید واس سے کیں کیں عذاب میں

٢ ہیں وقت شکوہ گاہ خجل گہ عتاب میں
سو سو سوال رو کیے اِک اِک جواب میں

٣ دریائے جرم ہو تو سکھا دے ہوائے عفو
ہر ذرہ سی سری ہے وہاں کس حساب میں

٤ کیا شکر کیجیے ساقیٔ دنیا نوال کا
ڈوبا ہوا ہوں سر سے قدم تک شراب میں

٥ دیکھیگا جو ہے گا زمانے کے انقلاب
مرتا ہوں اُس نگاہ کے اِک انقلاب میں

٦ یارب وفائے وعدہ کی فردا ہے انتہا
اِک روز آؤ کبھی ہی سہی میرے حساب میں

٧ اوّل ہے نازِ سلسلہ جنبان سیار کا
یوسف گئے ہیں پہلے زلیخا کے خواب میں

٨ ناصح نئے ڈھنگ سے کوئی نہ ہوگا مرا حریف
کہتا ہے مجھ سے قطع محبت کے باب میں

٩ پڑتی ہے اپنی آنکھ تو دشمن کی آنکھ پر
دلدوزیاں سی ہیں نگہ کامیاب میں

١٠ سُنتا ہے اُن سے جوشِ غضب میں عدو کا نام
لاتا ہے چھیڑ چھیڑ کے اُنکو عتاب میں

١١ ہے دل کشی نگاہ میں اور دل کی ہے طلب
حیراں ہوں کہ اُسے کہوں کیا جواب میں

١٢ دشمن سے چاہ ہو کے ملے مجھ سے کس طرح
جو آنکھ پشت پا سے نہ اُٹھی حجاب میں

١٣ گھبرا گئے رقیب کے اُٹھتے ہی بزم سے
اِک اِک سے بات بات کہی اضطراب میں

١٤ اب کچھ ہوئے ہیں غیر سے پیمانِ اتحاد
اب کہیے مجھ سے قطع محبت کے باب میں

١٥ بے پردہ ہیں تو شرم سے ملتی نہیں نظر
گویا چھپے ہوئے ہیں نگہ کے حجاب میں

١٦ جینا ہے حشر تک مجھے بیداد اُٹھانے کو
کیوں فرق آئے اُنکے شمار و حساب میں

١٧ میرے پہ کاش پرتو صورت پڑی نہ ہو
کچھ اور بگئے وہ بگڑ کر عتاب میں

مضطر ہے جلوہ بہر نمائش دکھا ہی دو
کیوں کر چھپیگی برق تجلی نقاب میں

کہتا ہوں بعد عرض طلب غیر سے ملو
وہی کہو جو پہلے کہا تھا جواب میں

پائی نجات حوض ہی واعظ کے ہاتھ سے
دامن ہے غرق تا گریباں شراب میں

ارسال نامہ سے جو تسلی ہوئی تو ہم
قاصد کے ساتھ ساتھ چلے اضطراب میں

دیکھو تو میری بات کا نکلا ہیں جواب
سوچو تو ہے سخن وہی لاجواب میں

کچھ ایسے دل پھریں تو کہیں ورنہ کیا کہیں
گردش میں ہے فلک کہ جہاں انقلاب میں

بیکار ہم ہیں اور اسے کہتے ہیں خاکداں
جی بھر کے خاک اڑائیں جہان خراب میں

ساقی کی آنکھ پر رہے انور سدا نظر
جیکو گھلا نہ فکر عذاب و ثواب میں

خونفشانی میری داخل میرے نقصاں میں نہیں
ابتو دامن میں ہے وہ کچھ جو بدخشاں میں نہیں

کیا ہے اے دست جنوں تار جو داماں میں نہیں
فرق ایسا بھی تو ناصح کے گریباں میں نہیں

سچ ہے کیونکر نہ رہے برہمی زلف کا ہوش
تم نے دیکھا ہی مجھے حال پریشاں میں نہیں

لیگئی کیا کسی مجروح کی پہلی قسمت
کہ ذرا شور تبسم لب خنداں میں نہیں

۵ جوشِ دل کے مرے لے ڈوبے مرے مطلب کو
کنکائنات کے سوابات کی عنوان میں نہیں

۶ نگہت گیسوئے مشکیں نے بگاڑا ہے دماغ
اب دوائے دلِ مجروح نمکداں میں نہیں

۷ حوصلے تو نے بڑھائے ہیں دکھا کر جلوے
کچھ سماتا نظرِ صاحبِ عرفاں میں نہیں

۸ چارہ گر نیشِ محبت کی کھٹک کیا جانے
کہ تری نشترِ دل دوز رگِ جاں میں نہیں

تھا مری عرضِ تمنا کا جو بیکار جواب
لکھ دیا پہلے ہی مکتوب کے عنواں میں نہیں

ایک نہیں تو نہیں مجروح کی قسمت میں شریک
ورنہ کیا کچھ ترے حُسنِ نمک افشاں میں نہیں

وسعتِ حوصلہ سے یاس ہے اُمید اپنی
میرے دل میں وہ کچھ آیا ہے جو امکاں میں نہیں

سطوتِ عشق کو مانا کہ زلیخا کی طرح
چین کچھ حضرتِ یوسف کو بھی زنداں میں نہیں

نالہ ہائے پے ہم کتنی تنگ ظرفی ہے

ٹھہرتا کچھ بھی دلِ عاشق نالاں میں نہیں

۱۱ ایک یہ ہے کہ شہادت نہیں دعوے پہ مرے
مصلحت کیونکر ترے عشوۂ پنہاں میں نہیں

ظلمت ہے میری خوشی میں مگر انور میرے
درد چھوڑا ہی دلِ گبر و مسلماں میں نہیں

۱ کون ہمدم ہے کہ وہ دشمنِ جاں میں نہیں
ہے رگِ برق نفس سینۂ سوزاں میں نہیں

۲ مجھ سا دیوانہ و ہشیار ہو امکاں میں نہیں
خاک اڑاتا ہوں مگر کوچۂ جاناں میں نہیں

صرفِ دلجوئی اغیار نہ ہوتی کیا کیا
خوش ہوں یوں ہی کہ صفا خاطرِ جاناں میں نہیں

چاکِ دل سینے کو ہے رشتۂ جاں مدِ نظر
تار دامن میں نہیں جیب و گریباں میں نہیں

خود ہی تکرار ہے جلوے میں تو یہاں بس کیا ہے
گرچہ کچھ تابِ نظر دیدۂ حیراں میں نہیں

کوئی جا ہو دلِ بیتاب ٹھہر جائے کہیں
کیا گلستاں میں رکھا ہے کہ بیاباں میں نہیں

بیٹھنا سجد میں کیا جب قدم اُٹھے اُٹھے
اپنے کاشانہ میں ہے قیس بیابان میں نہیں

اب جو سینے سے یہ نکلی بھی تو کس کام آئی
اب خلش ہی مرے دل میں ترے پیکاں میں نہیں

جو کہے سچ ہے نہ مے پی نہ کہیں دل اٹکا
گفتگو کچھ سخن ناصحِ ناداں میں نہیں

جب چلے ہیں تو بصد شوق سرِ نشتر تیز
دامن اُلجھا ہی کبھی خارِ مغیلاں میں نہیں

دستِ بیداد سے کافر کے ہوں اتنا دل تنگ
بددعا دل سے نکلتی حق درباں میں نہیں

ہے تذبذب کہ انہیں دیکھ کے کچھ کہہ نہ اُٹھوں
گرچہ اب تک کوئی لغزش مرے ایماں میں نہیں

آسماں کیا مرے مطلب پہ نہیں پھر سکتا
یہ کرشمہ ہی تری نرگس فتاں میں نہیں

دی جنوں نے مری ہمت کے موافق تکلیف
میں بیاباں میں ہوں وہ تنگ کہ زنداں میں نہیں

برملا غیر سے کیوں ملکے مجھے قتل کیا

| کچھ کمی تو ستم غمزۂ پنہاں میں نہیں | | |
|---|---|---|
| | عمر کرتا ہوں بسر بخیرانہ انور<br>جان کچھ کشمکش مشکل و امکاں میں نہیں | ۱۱ |

کرے ریشہ دوانی اب ہُما کا پر پرستاں میں
قلم صرفِ رقم ہے وصفِ شاہ شیر یزداں میں
وہ ہے ذاتِ یداللہ ہی میں جو ہے بند امکاں میں
یداللہ ہے وہ اور کیا کچھ نہیں ہے دستِ یزداں میں
فشارِ جذبِ دل یار کفِ پائے بیاباں میں
خلش باقی نہیں چھوڑی کسی خارِ مغیلاں میں
مگر زاہد اڑے گا اب پری بنکر پرستاں میں
اڑا دی آدمیت سب ہوائے باغِ رضواں میں
محبت فرق کچھ رکھتی نہیں عشاق و جاناں میں
بسی ہے بوئے پیراہن قبائے پیرِ کنعاں میں
لگایا دل ٹھکانے یہاں خیالِ زلفِ پیچاں میں
ملی جمعیتِ خاطر مجھے خوابِ پریشاں میں
یہ کچھ آرائشیں ہیں کس کی مہمانی کے ساماں میں
کہ سو سو رنگ ہیں یہاں دیدۂ خونناب افشاں میں

نہیں انجم، رو رو کر کسی کے یاد دنداں میں
بکھرے ہیں ہم نے موتی دامن شب ہائے ہجراں میں
ہر اک جانب ہے ہے نقش عین المطلوب عکس آرا   انا احمد بلا م
دل اک آئینہ خانہ ہے تجلی گاہ عرفاں میں
تری الفت میں جو سوئے گریباں ہاتھ جاتا ہے
سماتا ہی نہیں اک تار شادی سے گریباں میں
نظر کیا فرقت یوسف میں کرتی حال پر اپنے
کہ تھی چشم زلیخا روزنِ دیوار زنداں میں
ہوا وہ بند اپنا کثرت صحرا نوردی سے
مجھے ان پاؤں کے ہاتھوں ملا زنداں بیاباں میں
اگر مدِ نظر ہے زینتِ بزم فراموشی
لگادو نقشِ یادِ مدعی تم طاقِ نسیاں میں
اگر تصویر میں بھی ہے تو وہ پرواز شوخی سے
ملاتا ہی نہیں صورت کسی صورت سے انساں میں
یہ بھولے ہوش صدموں سے کہ سب کچھ یک قلم بھولے
مگر ہاں جان دینی یاد آئی روز ہجراں میں
اڑاتا خاک ہی ہوں جس قدر ہے دشت پیمائی

کھنے ہیں ہاتھ بھی پاؤں کے ساتھ اپنے بیاباں میں

۱۷ اگر دیکھو تو اب اِک بات ہے دلجوئے عاشق
کہ دل خوں ہو کے آیا دیدۂ خونناب افشاں میں

۱۸ طریقِ راستی مجھ کو ملا برگشتہ راہی سے
خدا یاد آگیا یادِ بُتِ برگشتہ مژگاں میں

۱۹ ہوا مجبور ایسا اُس ادائے کافرانہ سے
کہ زاہد چھوڑ بیٹھا دل خیالِ حفظ ایماں میں

عدو سے راز کا اخفا نمائش ہم سے اُلفت کی
کنائے سیکڑوں ہیں وہاں اشارتہائے پنہاں میں

۱ جُدا اِک دم گریباں سے نہیں ہوتا نہیں ہوتا
جنوں نے ہاتھ میرا بھی دیا شانہ گریباں میں

۱۲ چُراتے ہیں وُہ مجھ سے آنکھ اور میں جان دیتا ہوں
کہ اپنی زیست ہے اُس کی ادائے چشمِ فتّاں میں

۱۱ مرا اور اس بُتِ مخمور کا ہے ایک سا عالم
جو وہاں لغزش قدم میں ہے تو یہاں ہے پائے ایماں میں

کہاں پست و بلندِ سیرِ عالم اور کہاں یوسف
مگر ہونا تھا ماہِ مصر گرنا چاہِ کنعاں میں ؎

چمکتا دیکھتا ہوں نجمِ بخت مدعی اس میں
نظر آتا ہے کیا کچھ تیری پیشانی کے افشاں میں
یہ قطرات عرق سے کیوں عرق آلودہ خجلت ہے
مگر مرتا ہے کچھ پانی مقرر اس زنخداں میں
وہ چشمِ مدعا بینِ سکندر پر ہوئی پردہ
اُڑائی خاک جتنی جستجوئے آبِ حیواں میں
بڑھے جو شوق کے ہاتوں وہ ناکامی سے ہٹ گئے
قدم اک کشمکش میں پڑ گئے ہیں کوئے جاناں میں
خضر ذوقِ حیاتِ جاوداں پر جان دیتے ہیں
مگر زہرِ ہلاکت تھا حجابِ آبِ حیواں میں
ثباتِ سرمدی ہے خاک راہِ یار میں ہونا
کیا ہے سعی کو مٹی تلاشِ آبِ حیواں میں
جھلک جاتے ہیں تارے دن کو پیشِ چشم صدمے سے
بھلا کیا فرق ہے شامِ وصال و صبحِ ہجراں میں
اگر یہاں آستیں ہے پردہ دارِ جوششِ طوفاں
چھپا رکھا ہے تم نے شورِ محشر دورِ داماں میں
اُلجھئے رشک میں کس کس سے کس سے دل میں بل رکھئے

جہاں اُلجھا ہوا ہے اُس خم گیسوئے پیچاں میں

۲۴ | حجاب رُخ اُٹھا کر بے حیائے چشم پوتی کی
کہ سونکتے نکالے ہیں فروغ ماہ تاباں میں

۲۵ | ہوئیں پیش از نظارہ بند آنکھیں ایک پرتو سے
کہیں کیا ہم تجلّی ہے تمھارے روئے حیراں میں

۲۶ | اُٹھا ہوں خواب سنگین عدم سے یا صنم کہکر
پڑی یہاں طرز سماری بنائے قصر ایماں میں

۳۰ | ہوا یہاں اک نظارے سے کلیم و طور کا عالم
سمائی ہے تجلّی کس طرح اُس روئے تاباں میں

۰ | دُعا سے بند یہاں بہانے زخم اور وہ نمک افشاں
مگر قند مکرر بھر دیا اُس نے نمکداں میں

۰ | لگائے تیر اُس نے یا نگاہ قہر آلودہ
لگا یا اور اک پیکان زہر آلود پیکاں میں

نظر ہو تو نظر آتی ہے کیفیت دو عالم کی
چلو انور تماشا دیکھہ آئیں بزم رنداں میں

کیا کہیے ذوق سعی میں ہم گام زن کہاں
دل ہے تو ساتھ دل کے ہے سامان تمکنت

ہُوں ہیں جہاں وہاں سر سایۂ فگن کہاں
جاتی ہے یاد زلف شکن در شکن کہاں

۳ — کچھ اُس سے فرطِ شوق ستم کا گلا نہیں
ہے آپ میں وُہ دلبرِ بیداد فن کہاں

۴ — پیرِ بزرگ پیکر و فرتوت سال ہے
جائیگا ہم سے بچکے سپہرِ کہن کہاں

۵ — بل اس میں آ گئے ہیں تمھاری مزاج کے
پائیں مزاج جعدِ سراپا شکن کہاں

۶ — اِک بات تلخکامیٔ فرہاد تھی اُسے
شیریں تھی نام کے لئے شیریں دہن کہاں

۷ — تم چشم پوشیاں نہ کرو مجھ کو دیکھکر
پوشش برائے نام کہاں اپنا تن کہاں

۸ — دلچسپ لب میں بات سے معذور کیوں نہو
جائے تو اُس کے لب سے نکلکر سخن کہاں

۹ — ہے بخت و اتفاق کہ نبھ جائے چند روز
ورنہ کہاں ہیں اور تمھارے چلن کہاں

۱۰ — ہے اضطراب و وحشتِ دل بعدِ مرگ بھی
یعنے ہماری نعش کو دفن و کفن کہاں

۱۱ — دل سوزِ غم سے خاک ہے اور وُہ ہی پیچ و تاب
جاتا ہے جلکے بھی خم و تابِ رسن کہاں

۱۲ — قربِ عدم ہے دُور ہوں ہستی سے جسقدر
چھوڑوں وطن کو میں مجھے چھوڑے وطن کہاں

۱۳ — انور شکایتِ ستمِ یار خیر ہے
سوچیں تو دل میں آپ کہ پہنچا سخن کہاں

۱ — سب خوبیاں ہیں آپ میں جائے سخن کہاں
پر اسمیں کیا کہو گے جو کہئے دہن کہاں

۲ — بیداد دوست ہُوں مجھے تابِ سخن کہاں
دم ہے تو ہو مگر نفسِ دم زدن کہاں

۳ — فرحت یہاں نصیبِ دلِ پر حزن کہاں
کُنجِ قفس میں آئے فضائے چمن کہاں

۴ — پیچھے پڑی ہے اُسکے شبِ وصل مدعی
وہاں پُشت پر ہے جعدِ سراپا شکن کہاں

۵ — حسرت میں صید ہونیکے ہوں ایک سے ہزار
جائیگا مجھ سے بچکے وُہ ناوک فگن کہاں

٦ جرم اسلئے کیا کہ سنیں انکے منہ سے کچھ / ہم تو زباں دراز ہیں پروہاں سخن کہاں

٧ شیریں کے بدلے تلخی جاں کھچ کے آگئی / پہنچا ہے زور جذب دل کوہکن کہاں

٨ مجبور چند بیٹھے ہیں اک بت کے سامنے / واقع میں انجمن ہے تری انجمن کہاں

٩ ہے زندگی میں تن پہ گراں تار پیرہن / مرکر اٹھیگا نعش سے بار کفن کہاں

١٠ مستانہ ایک ایک پہ گرتی ہی دیکھ لو / جاتی ہے آپ سے نگہ سحر فن کہاں

١١ ہر پھیر کے یہ ہی گھر سے گذری ہے ایک عمر / جائے تو دل سے سوزش داغ کہن کہاں

١٢ سر پھوڑنے پہ قطع رہ عشق کا مدار / پڑتا ہے پاؤں دیکھیے تو اے کوہکن کہاں

١٣ کہتا ہے اپنی اپنی ہر اک درد ناشناس / یارب ہے ایک جلوۂ بیخود نگن کہاں

١٤ راہ وفا پہ آئے وہ یہ بھی نہیں قبول / پرخار ہے طریق وہ گل پیرہن کہاں

١٥ منصور اور سیاست افشائے راز خیر / چھوٹا ہے پر مقدر دار و رسن کہاں

انور اک آفتاب قیامت سے خوف تھا
جائے گا سایۂ علم پنجتن کہاں

١ دل پہ یہ کوہ غم اور حلق پہ تلوار نہیں / یعنی انساں ہوں مجبور ہوں مختار نہیں

٢ مانع وصل بجز پردۂ پندار نہیں / ہے تو ہے پاس نہیں تو کہیں دیوار نہیں

زندگی ضعف سے ہے بار پہ نہار نہیں / ہوں تصور سے میں اس در پہ جہاں بار نہیں

چونکہ اٹھے طالع خوابیدہ تو دشوار نہیں / چین دیتی ہی کبھی کو تری رفتار نہیں

٨ نظر اس خوف سے اب اس سے بچا نہیں غیر / جانتا ہے کہ پناہ نگہ یار نہیں

وہ تبسم نمک ریز نہ مشک افشاں زلف
کچھ بھی درمانِ دل و سینۂ افگار نہیں

نہیں ممکن کہ نہیں دل میں ترے الفتِ غیر
دل ملانا ہی ترے دل سے سزاوار نہیں

دم ہے آنکھوں میں تو ہو دل اسی امید میں ہے
اور دو دم کوئی کھینچ جائیں تو دشوار نہیں

دل گرفتہ ہوں کہ شاید نہیں ہیں قابلِ صید
کہ گرفتارِ خمِ طرۂ طرار نہیں

سخن مصلحت آمیز ہے انکارِ انکا
لطفِ اقرار ہی کیا ہے اگر انکار نہیں

فکر یہ ہے کہ نہ پوچھیں وہ نشانی اپنی
مجھ کو منظور علاجِ دلِ افگار نہیں

سعی بیجد سے ہدایت ہوئی غائب اب تو
اور ابھی شوق یہ کہتا ہے کہ جی ہار نہیں

خار بھی ہوں تو ہوں یہ رنج رسانی سے نفور
کہ دلِ بلبل و گلچیں میں فرا خار نہیں

ناز یہاں رہنے کا ہے رکھے زمیں پر کیوں پاؤں
تیرے کوچے میں کہیں سایۂ دیوار نہیں

دیکھکر غیر کو ہم کیوں نہ بگڑتے ضد سے
برہمی آپکی محفل میں سزاوار نہیں

کاش دیوار ترے گھر کی مرے سر پہ گرے
نہ سہی غیر کا گر سایۂ دیوار نہیں

حصر ایک دل پہ ہے کیا حشر اٹھانیکے لئے
آج کل دیکھتا ہوں شوخیٔ رفتار نہیں

یوں مدارا ہو مری لاگ سے تو غیر سے ہو
پر مروت تو تری چشم میں زنہار نہیں

جادہ اک شعلہ سرکش ہو پر انکو منظور
امتحانِ اثرِ گرمیٔ رفتار نہیں

پہلے کچھ حوصلہ و ضبط تو پیدا کر لیں
جب کہیں یہ کہ دکھاتے ہمیں دیدار نہیں

دستیار ایک نہ ایک ہے پئے قتلِ عاشق
ہاتھ میں واں دلِ دشمن ہے جو تلوار نہیں

زیست یہاں انکی محبت ہے وہ میرے غم قتل
آپکو کھینچتے ہیں کھنچتے تلوار نہیں

اِس تغافل منشی پہ ترے عالم قرباں
سرد مہری تو کہیں گرمیٔ بازار نہیں ۱۴

چند کے بندہ ہیں وُہ اور یہاں طلب وصل انور
یوں کہو اُن سے کہ ہم طالب دیدار نہیں

بات ہم سے ہے تو حزرسشِ اغیار نہیں
تم دہن رکھتے ہو پر یہاں لب اظہار نہیں

ہاں جو بھولے سے ہے اِک بار تو سو بار نہیں
لفظ اقرار مگر داخل گفتار نہیں

ہم کو بھی یوں ہی نظر جانب اغیار نہیں
ہم کہیں جیسے کہ کچھ تم سے سروکار نہیں

قتل کرتا ہے تو پھر آج سے فردا کیوں ہے
جاں ستانی ہے کوئی وعدۂ دیدار نہیں

خوش ہوں کیا میں کہ ترے ہاتھ میں اِک انکار ہے
ورنہ تو اور سر دعویٔ اغیار نہیں ۵

تلخیٔ کوہکن و عمر خضر دی مجھ کو
نہیں ملنا انہیں منظور اور انکار نہیں

دِل ہے بیدرد تو سالم ہی نہیں ذوق نظر
ایک آزار ہے یہ بھی کہ کچھ آزار نہیں

وُہ عیادت کو گئے ہیں جو عدو ہے بیمار
ہم ہیں اس فکر میں بیمار کہ بیمار نہیں ۸

یہی کام آئیگا اک دن دمِ پیغام رقیب
بات اچھی ہے کہ وُہ جانے اقرار نہیں ۹

زیست ممکن نہیں پر جیتے ہیں تم پر مر کر
ہم کو دشوار سا دشوار بھی دشوار نہیں

دمِ پیغام جو ہاں کی تو نہیں کچھ تسکیں
ایک یہ بھی تری شوخی ہے کچھ اقرار نہیں ۱۰

گو تمہیں ہو مگر ایک شکل مقابل تو ہے
آئینہ دیکھتے ہو شرم نہیں عار نہیں ۱۱

گو بلا ہے مگر ایک مونسِ تنہائی تو ہے
مجھ کو لیلیٰ کے برابر ہے شب تار نہیں ۱۲

کیا عجب گرمیٔ غمخانہ کا گل ہو نہ چراغ
کہ مجھے کام سے زینت کے سروکار نہیں ۱۳

۱۴ آنکھ پھرنیکا زمانے کی ہے کیوں مجھپہ مدار
گردشِ چشم میں کچھ نقطۂ پرکار نہیں

۱۶ زیر ایواں ترے اک اور بلا مجھ کو قریب
چشمِ عاشق ہے مگر روزنِ دیوار نہیں

۱۷ بات میں چال وہ چلتے ہیں کہ رفتار کہوں
چال میں بات وہ جو قابلِ گفتار نہیں

۱۸ دیکھنے میں اُنہیں تو دیکھتے کیا کیا نہیں ہم
نظر آتے نہیں تو زیست کے آثار نہیں

۱۹ کاش اقرار نہ کرنا تری عادت ہوتا
قہر یہ ہے کہ کہیں ہے کہیں اقرار نہیں

۲۰ قابلِ رشک ہے یہاں اُنکی گرانقدری حسن
بے بہا ہیں تو کوئی اُنکا خریدار نہیں

۲۱ یہ تو کچھ اور ہیں واعظ نہ اُلجھنا اُن سے
کہ کچھ اپنے ہی میں رندانِ قدح خوار نہیں

۲۲ گھر میں ہے وحشت کا ساماں مجھے وحشت کے سبب
ہاتھ دامن سے اُلجھتا ہے اگر خار نہیں

۲۳ تیغ وہاں ہاتھ میں ہے دلمیں غمِ پرسشِ حشر
مَیں خطاوار سہی گرچہ خطاوار نہیں

۲۴ عالم آشوب ہے نیرنگِ نگاہِ مخمور
مست تو مست ہے ہشیار بھی ہشیار نہیں

۲ واجب الرحم ہوئے جرم و خطا سے اغیار
مَیں خطاوار ہوں اس میں کہ خطاوار نہیں

۳ اپنے اس کثرتِ نظارہ نے سب بند کئے
دیکھتا ہوں کہ کوئی روزنِ دیوار نہیں

۲۷ — بندۂ بت ہوئے کچھ یاد نہیں ریو و فریب
اب نئے سر سے تو انور کوئی اقرار نہیں

۱ سچ تو ہے جو طرف یار ہے گویا نہیں
بزمِ عاشق ہے کچھ آغوشِ ہوس کا نہیں

۲ کیا سبک دوش ہوں اُلفت میں کہ سر بار نہیں
سر نہیں یہاں جو سرِ مصلحت کا رہیں

۳ جلوہ دکھلانے سے وہاں بے طلب انکار نہیں
ہم بھی کہتے ہیں کہ ہم طالبِ دیدار نہیں

خار ہوں زار ہوں پر اسکی نظر میں بھی نہیں ۴ کیونکہ کہدوں کہ پناہ نگہ یار نہیں

مے ہی بیٹھے گا کبھی گریۂ گستاخ اپنا ۵ ہے فلک کچھ ترے کاشانہ کی دیوار نہیں

طلب وصل پہ خاموش ہیں اور میں کم گو ۶ یہ بھی اقرار ہے انکا کہ کچھ اقرار نہیں

جان دیتے ہیں بس اب اہل ہوس بھی تجھ پر ۷ گرچہ مرتا ہوں یہ مرنا بھی سزاوار نہیں

سینہ میں جان کا ہو جائیگا رہنا مشکل ۸ دِل کا لانا تو تری بزم سے دشوار نہیں

محفل غیر سے اس چال سے لاؤ ہو اسکو ۹ کہ قیامت کے برابر تری رفتار نہیں

برق و محشر کہوں کچھ سوچ کے گر کچھ دم لے ٹھہرتی دل میں تو وہ شوخیِ رفتار نہیں

مدعا صاعقۂ جلوہ سے جل جانا ہے ۱۱ میں تو موسیٰ کی طرح طالب دیدار نہیں

یہ نزاکت نہیں ضد ہے کہ مرے قتل پہ تم ۱۲ ہاتھ اُٹھا لیتے ہو تلوار سے تلوار نہیں

لاکھ پھرتا ہوں پر آغاز و انجام ہے ایک ۱۳ حاصل کار بجز گردش پرکار نہیں

آشیاں اپنا سراپا ہے اگر خار تو کیا آنکھ میں برق کی کھٹکا کرے وہ خار نہیں

اک غزل اور کہ آخر یہ سخن ہے انور
سخن اک بات ہے اور بات تو دشوار نہیں

وصل اغیار سے گر مطلب انکار نہیں ۱ ہم بھی کہتے ہیں کہ ہم طالب دیدار نہیں

ایک یہ بھی تری شوخی ہے کہ اقرار نہیں مجھ کو بھی کچھ خلش عاقبت کار نہیں

گر یہی دورۂ اغیار ہے مثل پرکار ۱۲ آپ پھر کیا ہیں اگر نقطۂ پرکار نہیں

کیا ہوا ہو گیا گر تا نہیں سر پہ مرے ۱ آسماں پر تو کہیں سایۂ دیوار نہیں

۵ عشق میں بیلے درستی شکست بازار
جنس غم مفت ہے اور کوئی خریدار نہیں

۶ شاید آجاؤں کفِ پا میں ترے اس لیے میں
ناتوانی سے ترے راہ میں ہوا خار نہیں

۷ ہم فغاں کرتے ہیں ایسا ہے کہ ہو ایک نگاہ
ہاتھ وہ کانوں پہ رکھتے ہیں خبردار نہیں

---

۱ سینے میں دل سے لگا تا بہ جگر کچھ بھی نہیں
تری مہمانی کو اے تیر نظر کچھ بھی نہیں

۲ کہتے ہو پاس عدو مد نظر کچھ بھی نہیں
کیا یہ چشمک یہ اشارے ہیں اگر کچھ بھی نہیں

۳ کیا یہ کہتے ہو محبت میں اثر کچھ بھی نہیں
الورا للہ کی قدرت پہ نظر کچھ بھی نہیں

۴ دل کو کیا جانتے ہو دل کی خبر کچھ بھی نہیں
کچھ قیامت سے سوا ہے یہ اگر کچھ بھی نہیں

۵ دل ہے یک قطرۂ خوں سینہ میں سو کام کا ہے
بس ترے رونے کو اے دیدۂ تر کچھ بھی نہیں

۶ دم کے دم ٹھہرے تو مرنے ہی کی تدبیر کروں
کچھ تو مہلت دے مجھے دردِ جگر کچھ بھی نہیں

۷ ٹیڑھی ترچھی کوئی پڑ جائے تو دیکھے وہ غلط
اور یوں کہنے کو تو برق نظر کچھ بھی نہیں

۸ کچھ کہیں کیا کہ اسی میں ہے نہاں کچھ اسرار
نظر آتا ہے تو مضمون کمر کچھ بھی نہیں

۹ ہے جو اک مہر جبیں جلوہ فروز لبِ بام
تو سماتا مری نظروں میں قمر کچھ بھی نہیں

۱ بارشِ تیر جفا بارشِ باراں ہی سہی
پر سمجھتی یہ تری سینہ سپر کچھ بھی نہیں

۱۱ مژدہ اے بخت عدو وہاں ہے نمائش پہ نظر
حسرت اے جذبۂ دل تجھ میں اثر کچھ بھی نہیں

۱۲ تیوری چڑھنے لگی عرضِ تمنا کیا ہو
خیر کچھ بھی نہیں اے عربدہ گر کچھ بھی نہیں

۱۳ نہ مری جان کی خواہش نہ مرے دل کی طلب
دل میں کیا کچھ ہے کہ منظور نظر کچھ بھی نہیں

۱۴ یہ چلن کیا یہ روش کیا یہ طریقہ کیا
ابھی طوفاں ابھی اے دیدۂ تر کچھ بھی نہیں

زندگی چند نفس اور ہوا میں سرشار ۔ ۱ ۔ اک حباب لب دریا ہے بشر کچھ بھی نہیں

دل ہوا خون جگر آب ہوا جان ہوا ۔ ۱۲ ۔ کچھ کا کچھ یہاں تو ہوا ہم کو خبر کچھ بھی نہیں

گریہ بے رنگ مرا نالہ مرا بے تاثیر ۔ ۱۳ ۔ ہوں میں کہنے کو ہنر مند ہنر کچھ بھی نہیں

تو اور ایک حسن کہ عالم کی نظر میں کیا کچھ ۔ ۱۱ ۔ میں اور ایک جاں کہ تیری ہی نظر کچھ بھی نہیں

تیری رفتار ہے اثبات قیامت پہ دلیل ۔ ۱۱ ۔ کہ یہ محشر شعبدہ کیا ہے وہ اگر کچھ بھی نہیں

دھوم ہے دھوم کہ یوں ہوگا اگر یوں ہوگا ۔ ۱۲ ۔ بس بس اے نالۂ ناکام اثر کچھ بھی نہیں

× مجھ کو کچھ کچھ نظر آتا ہے یہ کیونکر کہہ دوں ۔ ۲۱ ۔ آئینہ پیش نظر مد نظر کچھ بھی نہیں

تیغ و خنجر کی عبث فکر ہے عاشق کے لئے ۔ ۲۲ ۔ ہے کمر تیغ اگر زیب کمر کچھ بھی نہیں

ہیں مرے سینہ میں جان و جگر و دل باقی ۔ ۲۳ ۔ حضرت عشق کے آثار مگر کچھ بھی نہیں

کفر توڑا نہ برہمن کا نہ کعبہ زاہد ۔ ۲۵ ۔ ہاں سلیقہ تجھے اے شعبدہ گر کچھ بھی نہیں

قتل کرتا ہے دم غصہ یہ کہنا تیرا ۔ ۱۴ ۔ ہائے کیا کیجئے کہ یہاں زیب کمر کچھ بھی نہیں

وہاں تبسم اور ادھر وصل کے ساماں کیا کچھ ۔ ۲ ۔ یہاں تمنا اور ادھر مد نظر کچھ بھی نہیں

نہ تو سینہ مرا دھویا نہ غبار دل یار ۔ ۲۰ ۔ تو جو سب کچھ ہے تو اے دیدۂ تر کچھ بھی نہیں

× دیکھ تو کون ہے آشوب تجلی منظور ۔ ۲۸ ۔ پاک اے دیدۂ بے باک نظر کچھ بھی نہیں

غیر سے یہ بھی ہے اک گھات کہ جس کا ملنا ۔ ۱ ۔ ہے شرارت کہ نظر میں تری شر کچھ بھی نہیں

دل تو ایک کاہش جان ہے اگر آفت دل ۔ ۱۲ ۔ روز آغاز ملا مجھ کو مگر کچھ بھی نہیں

بات تو یہ ہے کہ کچھ کھو ہی کے کچھ ملتے ہیں ۔ ۲۱ ۔ جائے گر عشق میں دل جائے ضرر کچھ بھی نہیں

دوڑ کر صید سے اب آپ لپٹ جا آخر
تیری ترکش میں کماندار اگر کچھ بھی نہیں

اجلِ پائے شکستہ کا عصا ہی ہوتا
ہائے یہ نالۂ گم کردہ اثر کچھ بھی نہیں

تم تو یوں محوِ ستم ہو کہ مگر پیشِ خدا
اجلِ فریادِ دل و دردِ جگر کچھ بھی نہیں

ڈالئے دانہ تو ہوتا ہے کچھ انور حاصل
کیوں کہوں اشک فشانی کا ثمر کچھ بھی نہیں

اس شبِ غم میں نہ بچے ہیں نہ بچیں گے انور
جم گئی شام سے دل پر کہ سحر کچھ بھی نہیں

## ردیف واو

رہبری کیا رہروانِ منزلِ تسلیم کو
جادہ جادہ خضر ہے اس راہ کی تعلیم کو

خاک ہو کر بھی نہ چھوڑا عزت و تکریم کو
خود بخود بیکے اٹھے اپنی ہم تعظیم کو

چھیڑنا ہے ہم کو ذکرِ طولِ شبہائے فراق
دیکھنا ہے ایک دن روزِ امید و بیم کو

کیا کہوں کتنے ہی ہیں ساقی تری یاد دل نہیں
ورنہ واعظ یہاں دکھا دوں کوثر و تسنیم کو

جب تواضع سے جھکے خجلت سے دشمن کٹ گیا
تیغ کا خم جانتے ہیں ہم خمِ تسلیم کو

رنگ بدلا وہاں طبیعت نے ہوائے غیر میں
آج وہ محفل میں کیوں اٹھے مری تعظیم کو

مجھ کا کچھ کرتی ہے دم میں گردشِ چشمِ صنم
اے منجم پھونک دے تو سال کی تقویم کو

دشمنِ ہمسر تجھے جانا تو لے بالا بلند
آسماں پہلے ہی سے خم ہو گیا تسلیم کو

وہ ادھر سے آئیں گے ادھر چار ادھر سے واخدا
بن پڑیگی کیا تمہیں روزِ امید و بیم کو

جو بلا اتری فلک سے جھک گئی گردن مری
جو اٹھا فتنہ زمیں سے میں اٹھا تعظیم کو

ظرفِ عالی رکھتے ہیں ساقی تیرے تفسیدہ دل
ایک چُسکی میں اُڑا دیں کوثر و تسنیم کو

طالعِ بد اپنا سو گردش میں وہی پڑا رہا
میم ہی گویا کہ میم آیا جب اُلٹا میم کو

کون آتا ہے سرِ بالیں یہ ہمدم دیکھنا
درد اُٹھ اُٹھ کر اُٹھا آتا ہے مجھے تعظیم کو

برق کیونکر ہو نہ وہ قاتل کہ خود مشق پرست
اور روز اک تازہ بسمل کی تڑپ تعلیم کو

ایک دل اور وہ فزوں صد حصہ موئے مژہ
ہاں ہاں اے تیغِ نگہ دیکھیں تری تقسیم کو

رسم و راہِ آدمیت میں نہ جو کے ہم کہیں
دردِ دل اُٹھا تو یہاں اُٹھنا ہوا تعظیم کو

جادہ خاموشی ہے اور بانگِ شکستِ آرزو
اک جرس ہے کاروانِ منزلِ تسلیم کو

سادہ دل وہ ہوں کہ میں سمجھا وقتِ قتل بھی
ہاتھ اُٹھایا قتل کو قاتل نے یا تسلیم کو

دل میں تیرے اے صنم گر تھا خدا بنگا کا خیال
توڑنا تھا اپنی جانب پہلے ابراہیم کو

زاہد اپنی فکر کر ادھر یہاں تو وقت بار ہیں
کہہ اُٹھینگے کچھ نہ کچھ روزِ امید و بیم کو

ایسی قربانی کے صدقے دوست سے نسبت ملے
ہیں ذبیح اللہ کہتے ابنِ ابراہیم کو

ہم سبق خوانِ یکی میں کیا تو وہ کس کا ہے ذکر
اپنی ابجد سے نکالا ہم نے تا و میم کو

حق تو یوں ہے حشر تک بیٹھتے نہیں آداب عشق
وہ لحد پر آئیں اور اُٹھیں نہ ہم تعظیم کو

دل میں بحرِ الفت ساقی ہے انور موج زن
جانتا ہوں ایک قطرہ کوثر و تسنیم کو

محبت ہو تو برقِ جسم و جاں ہو
وہ آتش کیا کہ سینہ میں نہاں ہو

نہیں ہوا اور پھر کہنے کو یہاں ہو
حریفِ بدگماں کے ہم گماں ہو

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳ | تحیر فرطِ شوقِ دید سے ہوں | وہیں مجھکو بھی دیکھو تم جہاں ہو | |
| ۴ | سُنی جاتی ہو جب محشر میں روداد | تو اپنی ختم کیونکر داستاں ہو | |
| ۵ | وہ مستغنی سہی پر دل گیا ہے | جو پھر ہو تو انہیں پر کچھ گماں ہو | |
| ۶ | جو سچ ہو وعدۂ دیدار اُن کا | تو باتوں میں قلیت کیوں عیاں ہو | |
| ۷ | مجھے سر پھوڑنے میں عُذر کیا ہے | مگر اُنکا ہی سنگِ آستاں ہو | |
| ۸ | تمھیں وہ پردہ یہاں ہے پردہ داری | مرے دل میں نہیں تو پھر کہاں ہو | |
| ۹ | رُکا جاتا ہے دم سینہ میں کیا کیا | گلے پر کاش خنجر ہی رواں ہو | |
| ۱۰ | چھپائے ہم سے کیا کیا راز اپنے | اگر کوئی ہمارا راز داں ہو | |
| ۱۱ | رہے کیوں تلخیِ فرہاد کا ذکر | اگر شیریں کی شیریں داستاں ہو | |
| ۱۲ | زلیخا پر نہ ہو کیوں نازشِ عشق | کہ جب یوسف متاعِ کارواں ہو | |
| ۱۳ | عدو خوش خوش ہے کچھ کہکر سنا ہے | نہ مانوں گا کبھی تم بے دہاں ہو | |
| ۱۴ | ملا ہے بیٹھے رہنے کا سہارا | جہاں ہو اور تمھارا آستاں ہو | |
| ۱۵ | اسی میں فیصلہ سمجھا ہوں دل کا | کہاں تک دیکھئے ضبطِ فغاں ہو | |
| ۱۶ | یہاں بیٹھے ہو پر کچھ اکھڑے اکھڑے | نظر ملتی نہیں دل سے کہاں ہو | |

۱۷ — سراپا سوز ہے اُلفت میں انور / عجب کیا ہے اگر آتش زباں ہو

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | بلبگے تم سے یہ کیونکر گماں ہو | گماں جس جا نہ پہنچے تم وہاں ہو |

۱ یہیں ہیں اور کہتے ہو کہاں ہو — مگر تم بھی مجھی سے بدگماں ہو

۳ شکایت دل سے لب تک جا رہی ہے — کہوں کیا کچھ جو کہنے میں زباں ہو

۴ یہی چپ ہے تو اپنا راز اُلفت — نہاں ہے سب اور سب پر عیاں ہو

۵ کسی پردہ میں ہو گو سامنے ہو — کہیں ہو پر تصور سے یہاں ہو

۶ یہ حسرت خوں نہ ہو ولیکن تو ہو گیا — کہ میرا سر اور اُنکا آستاں ہو

۷ ہوا مرنا ستم عرض وفا پر — نہ اُنکو بیوفائی کا گماں ہو

۸ نظر میں فرط مستوری سے ہو تم — نہاں جتنے ہوا تنے ہی عیاں ہو

۹ نظر بکر ملا ہے مجھ سے دشمن — کہ تم آنکھوں میں کافر کی نہاں ہو

۱۰ چلو واعظ کو بزم اُنکی دکھائیں — کہ روز حشر میرا ہمزباں ہو

۱۱ کبھی کا دوست تھا دربان بھی ہو — ہمارا سر اور اُنکا آستاں ہو

۱۲ چمن میں ہے غرض مسکن سے اتنی — کہ تدبیر جور صیاد آشیاں ہو

۱۳ مذاق عشق وہاں پہنچا کہ مجھکو — حدیث تلخ دشمن نوشجاں ہو

۱۴ نہ اُٹھے پہلوئے دشمن سے ہرگز — سبک ہو کیس قدر کتنے گراں ہو

۱۵ نہ ملنے کا بنایا یہ عذر دیکھو — وہ مجھ سے ملکے کہتے ہیں کہاں ہو

۱۶ لحد میں یاس سے دیکھینگے کسکو — کوئی زیر زمیں بھی آسماں ہو

۱۷ یہ از خود رفتگی آتی لیے ہے — کہ تم مجھ سے کبھی پوچھو کہاں ہو

۱۸ ہے یوں ذکر خاموشی میں اُنکا — کہ دل سے جاری اور ساکت زباں ہو

| | | |
|---|---|---|
| قباحت لیتی ہیں کی اور مجھے سہل | ۱۹ | محبت کا سری کیا امتحاں ہو |
| کوئی سمجھے کہیں یوں اپنے دل کے | ۲۰ | وگرنہ تم اسی جا ہو جہاں ہو |
| نگاہوں سے مجھے کیونکر گرایا | ۲۱ | نزاکت میں جو یکتائے جہاں ہو |
| تم اور خلوت میں آئینہ سے کیا کام | ۲۲ | کوئی دیکھے تو کیا کچھ بدگماں ہو |
| تمہارے کا پردہ ہے وگرنہ | ۲۳ | حقیقت میں مجھی سے سرگراں ہو |
| بجز اسکے کہ ہے خلوت میں ہردم | ۲۴ | وفائے غیر کا کچھ تو بیاں ہو |
| حدیث شوق کام جان ودل ہے | ۲۵ | رہی کچھ دلمیں پنہاں کچھ عیاں ہو |
| مگر درباں مرا بخت رسا ہے | ۲۶ | کہ سر میرا اور انکا آستاں ہو |
| ملے اسے درد دل اتنی تو فرصت | ۲۷ | کہ دل خوں ہو کے آنکھوں سے رواں ہو |

۲۸ —— یہ تھوڑا ہے کہ جو چپ چپ ہے انور
خدا ناکردہ جو گرم فغاں ہو

| | | |
|---|---|---|
| ہو گئی آتش بیانی قہر مجھ دلگیر کو | ۱ | کان رکھکر وہ نہیں سنتے مری تقریر کو |
| قابل تحسیں کیا ہے تکلف زخم تیر کو | ۲ | لوٹنے کا حوصلہ دونا ہوا نخچیر کو |
| ہر صدا اسکی بلاتی ہے سپہر پیر کو | ۳ | نالۂ دل سے بنایا ہے مری زنجیر کو |
| لائے ہیں باتوں میں یہاں اس عالم تصویر کو | ۴ | دیکھتے ہیں وہ پئے غصنب ہی شوخی تقریر کو |
| دل مرا اد توڑے ہے عزم دشت گردی حیف حیف | ۵ | توڑ دے اے دست وحشت پاؤں کی زنجیر کو |
| غیر اس کے دم چرائے اور یہاں سامان نیست | ۶ | ہم تو اپنا دم سمجھتے ہیں تمہ شمشیر کو |

۷ کیا مٹا ئینگے ہم اُسکے دِل سے نقشِ یادِ غیر
جب مٹا سکتے نہیں اپنے خطِ تقدیر کو

۸ گر فلک سے ہم بگڑ بیٹھیں تو کہئے کیا بنے
تم تو آخر جانتے ہو نالۂ شبگیر کو

۹ گو بظاہر ہے حریفِ سرکشی پر صلح ہیں
ایک ربطِ معنوی ہے شمع سے گلگیر کو

۱۰ کہتے ہو وقتِ سوالِ وصل کیوں ہر گز نہیں
پڑھ لیا ہے تم نے کیا میرے خطِ تقدیر کو

۱۱ ہم سے انورؔ کوہکن کو عشق میں سبقت نہیں
کون مانے عہد کی تقدیم اور تاخیر کو

۱ ضعف میں کہئے رہائی قید کی تدبیر کو
وسعتوں سے بھر دیا ہے خانۂ زنجیر کو

۲ تابِ نظارہ نہیں خود عاشقِ دلگیر کو
بے نقاب اس نے رکھا ہے رُخِ پُر تنویر کو

۳ وہ اور آنکھوں سے لگائے غیر کی تصویر کو
دیکھتا ہوں زورِ کلکِ کاتبِ تقدیر کو

۴ پائے الفت درمیاں ہے گو جنوں کا زور ہو
کوئی خالی چھوڑتا ہوں خانۂ زنجیر کو

۵ دیکھکر منہ فق مرا کہتے ہیں وہ کیا رنگ ہے
رنگِ رخ سمجھا ہوں اپنے رنگ کی تغییر کو

۶ وہم یہ گذرا کہ صورت آشنا ہوگا جہاں
ہم نے اک عالم میں جب دیکھا تری تصویر کو

۷ وصل کی شب صبح ہونیکی خوشی اللہ رے
دل سے سنتا ہے اذانِ صبح کی تکبیر کو

۸ اک تری پاسِ نزاکت سے دوئی حسرت میں ہے
دل نے چھوڑا آہ کو اور آہ نے تاثیر کو

۹ اے دعائے صبحگاہی مجھکو اب بھی دیکھنا
بے اثر سمجھا ہوا ہوں نالۂ شبگیر کو

۱۰ دل بھر آتا ہے اُس صیاد نو آموز کا
یارب اک بسمل کے عوض سو دل ملیں نخچیر کو

۱۱ کیا وہ اک پروانہ کا مرنا کہ ہو جسکا قصاص
آپڑی ہے لاگ ہی پر شمع سے گلگیر کو

| | | |
|---|---|---|
| غیر کی تقدیر میں جو کچھ کہ چاہا لکھ دیا | ۱۲ | داوری کچھ کیا کہوں میں کاتبِ تقدیر کو |
| کاوشوں ہی کاوشوں سے سر بسر لبریز ہے | ۱۳ | دل سے لایا ہے مگر فرہاد جوئے شیر کو |
| وہاں سکھائی بے نیازی یہاں بتائی راہِ شوق | ۱۴ | پیر و مرشد جانتا ہوں آسمانِ پیر کو |
| ربط پیوستہ اسے اور جذبہ جس نے لیے | ۱۵ | ہے بہت مشکل تری چٹکی سے چھٹنا تیر کو |
| ۱۶ | اک غزل ہو اور بھی کچھ قول ناصح تو نہیں<br>انور اس تطویل میں کیا دخل ہے تقصیر کو | |
| مجھکو دیکھو اور پیامِ وصل کی تقریر کو | ۱ | اک جہانِ ظلم لازم ہے مری تقصیر کو |
| اور جُرمِ رہزنی پر ہو سزا نخچیر کو | ۲ | دل مرا اُڑ کر لپٹ جاتا ہے اُسکے تیر کو |
| کیا کہوں فکرِ کشادِ خاطرِ دلگیر کو | ۳ | شستِ دشمن میں بحسرت دیکھتا ہوں تیر کو |
| ناز اُسکے ناز پر ہے غیر پر تقصیر کو | ۴ | کھنچتے کھنچتے اک قیامت چاہئے شمشیر کو |
| حال میرا غیر ہے جو بر سرِ بازی ہیں وہ | ۵ | انقلابِ دہر کہئے رنگ کی تغییر کو |
| میرے جذبِ دل سے اور میری نظر سے بچ کے چل | ۶ | چھپ کے جانا آپ کو اور بچ کے چلنا تیر کو |
| اے تصور آخرش اک صورت کشِ عالم ہے تو | ۷ | تو ہی لے آ کھینچکر اُس عالمِ تصویر کو |
| ہم سے کیوں اُن بچائے ہو کہ حفظ رفع ہے | ۸ | پہلے ہی یہاں توڑ بیٹھے دستِ دامنگیر کو |
| شورشِ محشر کہاں ہے اب کہ قسمت ہو گئی | ۹ | کچھ وہاں نظروں کو کچھ یہاں نالۂ شبگیر کو |
| گر لکھا ہے نام دشمن ہی تو مٹ سکتا نہیں | ۱ | جانتے ہیں ہم خطِ تقدیر اُس تحریر کو |
| زیست کا باعث ہے اور ذکرِ خیالِ قطع سے | ۱۱ | ہم رگِ جاں کہہ نہیں سکتے تری شمشیر کو |

کیا مٹائیں گے ہم اُسکے دل سے نقشِ مہرِ غیر ۷ جب مٹا سکتے نہیں اپنے خطِ تقدیر کو

گر فلک سے ہم بگڑ بیٹھیں تو کہیئے کیا بنے ۸ تم تو آخر جانتے ہو نالۂ شبگیر کو

گو بظاہر ہے حریفِ سرکشی پنہاں میں ۹ ایک ربطِ معنوی ہے شمع سے گلگیر کو

کہتے ہو وقتِ سوالِ وصل کیوں ہرگز نہیں ۱۰ پڑھ لیا ہے تم نے کیا میرے خطِ تقدیر کو

ہم سے انور کو کہیں کوئی عشق میں سبقت نہیں
کون مانے عہد کی تقدیم اور تاخیر کو

ضعف میں کہیئے رہائی قید کی تدبیر کو ۱ وسعتوں سے بھر دیا ہے خانۂ زنجیر کو

تابِ نظارہ نہیں خود عاشقِ دلگیر کو ۲ بے نقاب اس نے رکھا ہے رُوئے پُر تنویر کو

وہ اور آنکھوں سے لگائے غیر کی تصویر کو ۳ دیکھتا ہوں زورِ کلکِ کاتبِ تقدیر کو

پائے الفت درمیاں ہے گو جنوں کا زور ہے ۴ کوئی خالی چھوڑتا ہوں خانۂ زنجیر کو

دیکھکر مُنھ فق مرا کہتے ہیں وہ کیا رنگ ہے ۵ رنگ سچ سمجھا ہوں اپنے رنگ کی تغییر کو

وہم یہ گذرا کہ صورت آشنا ہوگا جہاں ۶ ہم نے اک عالم میں جب دیکھا تری تصویر کو

وصل کی شب صبح ہونیکی خوشی اللہ رے ۷ دل سے سنتا ہے اذانِ صبح کی تکبیر کو

اک تری باتیں اک تیرے وہ صحبت میں یہ ۸ دل نے چھوڑا آہ کو اور آہ نے تاثیر کو

اے دُعائے صبحگاہی مجھکو اب بھی دیکھنا ۹ بے اثر سمجھا ہوا ہوں نالۂ شبگیر کو

دل بھر آتا ہے اُس صیاد نو آموز کا ۱۰ یارب اِک بلبل کے عوض سو دل ملیں نخچیر کو

کیا مزہ اِک پروانہ کا مرنا کہ ہو جسکا قصاص ۱۱ آپڑی ہے لاگ ہی پھر شمع سے گلگیر کو

۱۲ غیر کی تقدیر میں جو کچھ کہ چاہا لکھ دیا / داوری ہے کیا کہوں میں کاتب تقدیر کو

۱۳ کاوشوں ہی کاوشوں سے سربسر لبریز ہے / دل سے لایا ہے مگر فرہاد جوئے شیر کو

۱۴ وہاں سکھائی بے نیازی یہاں [illegible] / پیر و مرشد جانتا ہوں آسمان پیر کو

۱۵ رہا پیوستہ ہے اور جذب جسم تن سے / ہے بہت مشکل تری چٹکی سے چھٹنا تیر کو

۱۶ اک غزل ہو اور بھی کچھ قول ناسخ تو نہیں / انور اس تطویل میں کیا دخل ہے تقصیر کو

---

۱ مجھکو دیکھو اور پیام وصل کی تحریر کو / اک جہان ظلم لازم ہے مری تقصیر کو

۲ اور جرم رہزنی پر ہو سزا نخچیر کو / دل مرا اڑ کر لپٹ جاتا ہے اُسکے تیر کو

۳ کیا کہوں فکر کشاد خاطر دلگیر کو / شست دشمن میں بحسرت دیکھتا ہوں تیر کو

۴ ناز اُسکے ناز پر ہے غیر پر تقصیر کو / کھینچتے کھینچتے اک قیامت چاہئے شمشیر کو

۵ حال میرا غیر ہے جو بر سر بازی ہیں وہ / انقلاب دہر کہئے رنگ کی تغییر کو

۶ میرے جذب دل سے اور میری نظر سے ہے محال / چھپ کے جانا آپ کو اور بچکے چلنا تیر کو

۷ اے تصور آخرش اک صورت کش عالم ہے تو / تو ہی لے آ کھینچکر اُس عالم تصویر کو

۸ ہم سے کیوں شن بچائے ہو کر حفظ دفع سے / پہلے ہی یہاں توڑ بیٹھے دست دامنگیر کو

۹ شورش محشر کہاں ہے اب کہ قسمت ہو گئی / کچھ وہاں نظروں کو کچھ یہاں نالہ شبگیر کو

۱۰ گر کھا نے نام دشمن ہی تو مٹ سکتا نہیں / جانتے ہیں ہم خط تقدیر اُس تحریر کو

۱۱ زیست کا باعث ہے اور فکر خیال قطع سے / ہم رگ جاں کہہ نہیں سکتے تری شمشیر کو

۱۲ نام زور بازوے فرہاد اس سے ہی تو ہے — شمع بزم خود نمائی کہئے جوئے شیر کو

۱۳ سر ہے اُس کافر کا اور دیکھیے وُہ مانے یا — پڑھ لیا ہم نے جبین غیر کی تحریر کو

۱۴ کوئی ایسی لمحہ فروزی ہوئے نیرنگ عشق — اُن پہ ہم پروانہ دیکھیں شمع ساں گلگیر کو

۱۵ صدمۂ فرقت نہیں اُٹھتا تو کس کس لیے ہے — دیکھتا ہے مجھ کو دل اور میں سپہر پیر کو

۱۶ پند واعظ پر نہ پوچھ انور کہ کس کس فکر میں
دیکھتا ہوں دمبدم دست گریباں گیر کو

---

۱ عشق ہے عشق محبت کی ادا سے مجھ کو — بو تپش آتی ہے نواہائے درا سے مجھ کو

۲ کُشتۂ عشق ہوں کیا کام فنا سے مجھ کو — اُس نے مارا ہے دم رُوح فزا سے مجھ کو

۳ اب نہ شرمائے کوئی عذر جفا سے مجھ کو — کچھ تو کہنا ہے کسی روز خدا سے مجھ کو

۴ جَور سہہ سکے غیرت ہی کی محشر میں مگر — بخشوا لینگے جفا کار خدا سے مجھ کو

۵ سجدہ آموز محبت ہے ادا سنجی شوق — راہ کچھ ٹیڑھی ہوئی راہ نما سے مجھ کو

۶ ہے ستم تو مگر اک لطف سے دعوی کیا ہے — اُس نے مارا ہے محبت کی ادا سے مجھ کو

۷ لاکے وہاں چھوڑ دیا مجھ کو جہاں سے بڑھ جوں — اب بھی شکوہ ہی رہا راہ نما سے مجھ کو

۸ بندۂ مجرم و بیمار و اسیر اُسکا ہوں — کچھ تعلق ہے تعلق ہی خُدا سے مجھ کو

۹ ڈال دُوں زیر قدم دلکو جو ملتا ہو نصیب — اُس کی منزل کے کیسی آبلہ پا سے مجھ کو

۱۰ اسکو بھی راہ بھلادے مری بیتابی نے — راہ منزل نہ ملی راہ نما سے مجھ کو

۱۱ وہاں تو دامن ہی نہیں جس پہ کوئی ہاتھ بڑھے — فائدہ کیا ہے مرے دست رسا سے مجھ کو

| | | |
|---|---|---|
| سن سکوگے کہ ہر اک شخص کہیگا اک دن | ۱۱ | اس نے مارا ستم آمیز ادا سے مجھ کو |
| جو نہ کام آئے یہاں کام ہے پھر کیا اسے | ۱۲ | کیا قیامت کو ملا ئینگے خدا سے مجھ کو |
| دل کے الجھاو کہ اسرار نہاں جنسے کھلے | ۱۳ | ہاتھ آئے ہیں کسی زلف دوتا سے مجھ کو |
| کچھ نہیں ہستی موہوم میں جز گرد فنا | ۱۴ | یہ سبق یاد ہے تعلیم فنا سے مجھ کو |
| اسکے در پر صفت نقش نگین بیٹھا ہوں | ۱۵ | کہیں ٹلنا کہیں اٹھنا نہیں جا سے مجھ کو |
| دھیان یہ ہے کہ محبت کی نباہوں رسمیں | ۱۶ | آگہی ہے نہ جفا سے نہ وفا سے مجھ کو |
| حشر کو واسطۂ قرب ہے بیدار کشی | ۱۸ | بات کرنے کی ہوئی اس خدا سے مجھ کو |
| انکی مٹی میں مگر آب بقا ساری ہے | ۱۹ | زندگی مل گئی خاک شہدا سے مجھ کو |
| آنکھ ملتی نہیں اور آپ سے جاتے ہیں | ۲۰ | آزماتے ہیں جفاؤں پہ وفا سے مجھ کو |
| تو نے شرما کے نہ کی ایک گنہ کی پرسش | ۲۱ | ہے بڑی آس ترے حلم و حیا سے مجھ کو |

۲۲ — غم عصیاں میں جو مضطر مجھے دیکھا انور
اس کی رحمت نے دئے لاکھ دلاسے مجھ کو

| | | |
|---|---|---|
| یاس کیوں ہو غم فرقت کی دوا سے مجھکو | ۱ | اور کو آس ہے بندے سے خدا سے مجھکو |
| اب جو صحت ہو تو دشمن کی دعا سے مجھکو | ۲ | انس ہے درد سے نفرت ہے دوا سے مجھکو |
| مجھ سے نفرت ہے انہیں میں کرونا سے مجھکو | ۳ | چارہ فرما نظر آتے ہیں خفا سے مجھ کو |
| راہ وہ جسکی تمنا ہے سدا سے مجھ کو | ۴ | ملگئی طوف مزار شہدا سے مجھ کو |
| کام کیا درد محبت میں دوا سے مجھ کو | ۵ | انس ہے غیر کو نفرت ہے شفا سے مجھکو |

۶ دیکھ سکتا نہیں آزادِ دعا سے مجھ کو ۔ ہاتھ اُٹھا ہے تمنائے دعا سے مجھ کو

۷ جو نہیں ہو طلب اسکی ہے خدا سے مجھ کو ۔ یاس سے یاس ہے تائیدِ دعا سے مجھ کو

۸ ہجر کا رنج کہ افزوں ہے قضا سے مجھ کو ۔ اک نہ اک روز ملا دیگا خدا سے مجھ کو

۹ بابِ رحمت نہ کھلے یوں تو یہ بات ہی اور ۔ ہے توقع تو بہت آہِ رسا سے مجھ کو

۱۰ کیا خبر ہے کہ نگہ اُس کی اِدھر کو ہی ہے ۔ کیا ڈراتا ہے کوئی روزِ جزا سے مجھ کو

۱۱ میں کہیں اور ہوں سامان تعلق کہیں اور ۔ مجھ سے نفرت ہے فنا کو تو فنا سے مجھ کو

۱۲ مجھ سے ملنا نہیں اور یوں الگ آ کا جانا ۔ ہے لڑائی تیرے کوچے کی ہوا سے مجھکو

۱۳ مر کے ہمسایۂ تر از ندہ جاوید رہا ۔ چھیڑ سی چھیڑ ہے ہر وقت قضا سے مجھ کو

۱۴ ہے تو دل کے لئے اک گونہ طپش ہی مطلوب ۔ ورنہ کیا کام کسی شوخ ادا سے مجھ کو

۱۵ ہو کے آزاد ہی جینے یوں ہی ہے تنا اسیر ۔ ربط تھا کس قدر اک زلفِ دوتا سے مجھ کو

۱۶ چرخِ کجباز نے دنیا کے دکھا کر نیرنگ ۔ میں ڈالا ستم لطف نما سے مجھ کو

۱۷ سختیاں کھینچکے ثابت قدمِ عشق رہا ۔ کھل گیا رنگِ وفا طرزِ جفا سے مجھ کو

۱۸ عشق کا نام برا عشق کے سب کام خراب ۔ لوگ ناکام بتاتے ہیں وفا سے مجھ کو

۱۹ میں گنہ کر کے گنہگار تمہارا ٹھہرا ۔ نسبتِ خاص لگی ہاتھ خطا سے مجھ کو

۲۰ شوق کامل سے نکل آئی جدا راہِ وصول ۔ کچھ تعلق نہ رہا راہ نما سے مجھ کو

۲۱ جو گنہ مجھ سے ہوا عفو کیا ٹال دیا ۔ حوصلہ اور ہوا اُنکی حیا سے مجھ کو

۲۲ سو کہی اور پتے کی نہ کہی ایک کبھی ۔ لاگ ہے بلبلِ آشفتہ نوا سے مجھ کو

| | | |
|---|---|---|
| اک محبت میں بسر کی ہے سو وہ بھی کیسے | ۱۴ | خوف کیا پرسش ہنگام جزا سے مجھ کو |

۱۵ — دل آسودہ بھی دنیا میں کہیں ہے انور
غیرت آتی ہے مری آہ و بکا سے مجھ کو

## ردیف ہا

| | | |
|---|---|---|
| ترچھی ادائیں رکھتے ہیں سیدھے چلن کے ساتھ | ۱ | اک بانکپن کے چلتے ہیں وہ بانکپن کے ساتھ |
| جاتا ہوں بزم غیر میں اس سیم تن کے ساتھ | ۲ | اپنی ہر ایک چال ہے دیوانہ پن کے ساتھ |
| گردن بندھی ہے زلف شکن در شکن کے ساتھ | ۳ | وابستہ اک جہاں ہے ترے اس رسن کے ساتھ |
| ناز و ادا و غمزہ و شوخی و فن کے ساتھ | ۴ | آئے وہ انجمن میں تو اک انجمن کے ساتھ |
| ڈالا ہے وحشتوں نے نئے چرخ میں مجھے | ۵ | پھرتا ہوں ایک پاؤں سپہر کہن کے ساتھ |
| ہوں بعد مرگ حسرت مردہ کا سوگوار | ۶ | اک ماتمی لباس ہو میرے کفن کے ساتھ |
| اللہ رے اپنی خوبی گفتار کا خیال | ۷ | آپے سے نکلے جاتے ہیں اپنے سخن کے ساتھ |
| مے پی کے لوٹتے ہیں در خانقاہ پر | ۸ | تقویٰ کی ایک چھیڑ ہے مستانہ پن کے ساتھ |
| حکمت ہے وقت قتل مرے خامشی تری | ۹ | عاشق میں جان آتی ہے ہر ہر سخن کے ساتھ |
| روتا ہوں یار کے لب و دنداں کی یاد میں | ۱۰ | دُرِ عدن برستے ہیں لعل یمن کے ساتھ |
| ہے ضعف دستگیر تو کوچہ میں یار کے | ۱۱ | اک دن لپٹ چلیں گے بہار چمن کے ساتھ |
| انصاف اپنا روز قیامت بھی ہو چکا | ۱۲ | کشتوں کا حشر ہوگا اسی تیغ زن کے ساتھ |

| | | |
|---|---|---|
| زخمی تمھاری تیغ کے ایذا پسند ہیں | ١٣ | قیمت نمک کی تیز ہے مشک ختن کے ساتھ |
| مُردہ سا ہوں فراق وطن میں پڑا ہوا | ١٤ | شائد کہ رُوح کو ہے تعلق وطن کے ساتھ |
| اُلفت میں تیرے قد کی مجھے لاگ ڈانٹ ہے | ١٥ | ایک ایک سرو باغ و نہالِ چمن کے ساتھ |
| مرتا ہوں ایک شوخ کے رنگِ تبسم پر | ١٦ | آتی ہے جان بُوئے گل یاسمن کے ساتھ |
| پھرتے ہیں تازہ فتنے اُٹھانیکی فکر میں | ١٧ | چکر میں آپ بھی ہیں سپہر کہن کے ساتھ |
| ناکامیِ وصال کا پیغام ہے مجھے | ١٨ | شیریں کا ذکر بھی نہ کرو کوہکن کے ساتھ |
| جور و جفا و ناز سے کرتے ہیں پائمال | ١٩ | چلتے ہیں ایک چال کو سو سو چلن کے ساتھ |
| آیا ہے میرے رنگ کی سُنکر وہ بدگماں | ٢٠ | کوئی لپیٹ دو مجھے زندہ کفن کے ساتھ |

٢١ —

انور جو ضد پہ آئیں تو کیا اصل چرخ ہے
اب پھونک دیتے ہیں نفَسِ شعلہ زن کے ساتھ

| | | |
|---|---|---|
| مٹتے قدم قدم پہ ہوئے سایہ بنکے ساتھ | ١ | محشر لگا ہوا ہے تمھارے چلن کے ساتھ |
| ہے بند یہاں زبان بھی دلِ پُرحزن کے ساتھ | ٢ | اچھی نبھیگی اُس صنم کم سخن کے ساتھ |
| بیخود ہوں ایک جلوۂ حیرت فگن کے ساتھ | ٣ | بُت بن گیا ہوں اس بُتِ گل پیرہن کے ساتھ |
| جلتا ہوں تیری بزم میں ہم فن کو دیکھکر | ٤ | ہے لاگ ہوگئی مجھے شمع لگن کے ساتھ |
| ترکِ وطن میں روح نہ قالب میں ٹھہرتی | ٥ | پر باندھ کر رکھا ہے خیالِ وطن کے ساتھ |
| عادت بگڑ گئی ہے نہ سوئینگے قبر میں | ٦ | برسوں لپٹ کے سوئے ہیں اک سیمتن کے ساتھ |
| ہر دم نزولِ آفتِ نو کا ہے انتظار | ٧ | آنکھیں لگی ہیں سقفِ سپہر کہن کے ساتھ |

۸ یوں مجھ سے پا شکستہ کو غربت میں چھوڑنا
اے ہمطریق یاد بھی ہیں کچھ وطن کے ساتھ

۹ کس طرح ماہ مصر نکلتے نہ چاہ سے
تھی اک کمند شوق بھی دلو رسن کے ساتھ

۱۰ کرتے ہیں سنگ جامہ دری زندگی میں ہم
ہاں کچھ کھلینگے ہاتھ ہمارے کفن کے ساتھ

۱۱ بل بے نزاکت اسکی دم غصہ و غضب
کھنچتے ہیں آپ ابروے جادو شکن کے ساتھ

۱۲ انور دم گذارش احوال ہائے ہائے
آئی ہے لب پہ جان نکلکر سخن کے ساتھ

۱ کرتے ہیں زندگی شب غم میں قضا کے ساتھ
پاس رضاے یار ہے حکم خدا کے ساتھ

۲ شوخی لگی رہے نگہ دلربا کے ساتھ
لیجاؤ جاں بھی دل حسرت فزا کے ساتھ

۳ دیدار کی طلب ہے گذر کر کلام سے
ہمت بڑھی کلیم کی لطف خدا کے ساتھ

۴ آیا نہ رحم تجھ کو بھی اے چشم اشکبار
اڑتی پھری ہے خاک ہماری صبا کے ساتھ

۵ گویا کہ سب غلط ہیں مری بدگمانیاں
دیکھے تو کوئی شکل تمہاری حیا کے ساتھ

۶ اے جان زار کچھ تو رہے پاس کام بھی
لب تک تو آ وصال صنم کی دعا کے ساتھ

۷ منہ اٹھ گیا جدھر کو وہی ایک راہ ہے
کیا قطع کیجے راہ طلب رہنما کے ساتھ

۸ میری نظر میں آؤ تو کچھ نکلے مدعا
تم دل میں کیا رہے جو رہے مدعا کے ساتھ

۹ عرض پیام وصل پہ خنجر اٹھا لیا
انکا کھلا ہے ہاتھ ہماری خطا کے ساتھ

۱۰ دل کا عجیب حال ہے امید وصل میں
اک دلکشا خوشی ہے غم جانگزا کے ساتھ

۱۱ کیا کیا ہوئے ہیں رسم و رہ شب اہل بزم
کیا کیا اٹھا ہے حشر عدو کو بٹھا کے ساتھ

۱۱ — پرسش سیاہ کاریٔ انور کی بھی وہاں
ہوگی شبِ فراق بھی روزِ جزا کے ساتھ

| | | |
|---|---|---|
| دشمن کے ناز اُٹھاتے ہیں اُنکی جفا کے ساتھ | ۱ | آخر نبھائی ہے دلِ مبتلا کے ساتھ |
| بدنامیاں مٹاتے ہیں عرضِ وفا کے ساتھ | ۲ | چلتے ہیں نعش کشتۂ جور و جفا کے ساتھ |
| کیونکر نبھائیے دلِ رشک آشنا کے ساتھ | ۳ | مرتا ہے ایک ایک قتیلِ ادا کے ساتھ |
| ہر ہر قدم پہ بیٹھتا آتا ہے راہ میں | ۴ | لایا ہوں کس کی بزم سے دل کو لگا کے ساتھ |
| بھولے ہیں کس خیال پہ زاہد و پارسا | ۵ | رشتہ نہیں ہے داورِ روزِ جزا کے ساتھ |
| ہیں بیخودانِ یار خدائی سے بے خبر | ۶ | کیا جانئے معاملہ کیا ہے خدا کے ساتھ |
| لیتے ہیں لمحہ لمحہ مرے دل میں چٹکیاں | ۷ | شوخی وہ بات بات میں کچھ کچھ حیا کے ساتھ |
| ضد سے مری رہے وہ مخالف سے متفق | ۸ | سیدھے سدا چلے فلکِ کج ادا کے ساتھ |
| بیداد میں بھی لطف کا دھوکا بنا رہا | ۹ | دیتے ہیں مجھ کو زہر ملا کر دوا کے ساتھ |
| ہیں نقشِ دل میں غیر کی جادو بیانیاں | ۱۰ | باتوں میں لے گیا انہیں گھر تک لگا کے ساتھ |
| بیٹھو نہ آکے بزم میں بے شرم و بے حجاب | ۱۱ | مجھ کو اُٹھا دو پردۂ شرم و حیا کے ساتھ |
| چلتا ہوں رہگذارِ طریقت میں بے خبر | ۱۲ | گم کردہ راہ بھی ہوں تو ہوں رہنما کے ساتھ |
| کم التفاتیوں کا سبب کچھ نہیں مگر | ۱۳ | بڑھتے ہیں اُنکے ناز مری التجا کے ساتھ |
| ملنے لگی ہے اپنی نظر سے تری نظر | ۱۴ | تقدیر جا لڑی ہے ہماری قضا کے ساتھ |
| یہ سوچ ہے کہ ہو نہ تکلف وصال میں | ۱۵ | اُلجھا ہوا ہوں یار کے بندِ قبا کے ساتھ |

۱۶ ہنس ہنس کے قتل کرتے ہیں عاشق کو بیگناہ
ہے لطف بیمحل ستم ناروا کے ساتھ

۱۷ ترک حجاب کرنے میں کیا کیا خوشی خوشی
مطلب جو غیر کا ہے بسر ہے مدعا کے ساتھ

۱۸ پایا ہے میں نے حاصل سعی کلیم و خضر
آتش ملی ہے طور کی آب بقا کے ساتھ

۱۹ ہے جوش دل میں یہ طلب وصل یار کا
جان آگئی ہے میری لبوں پر دعا کے ساتھ

۲۰ گر ضعف و پائے شوق مددگار ہے تو ہم
پہنچے ہوا سے پہلے وہاں یا ہوا کے ساتھ

۲۱ رو رو دیا ہے حال مرا غیر دیکھکر
کیا کیا خجل ہوئے ہیں وہ دشمن کو لا کے ساتھ

۲۲ ہر گام پر کہیں دل عاشق ہے سر براہ
جتنے سنبھل کے چلتے ہیں ناز و ادا کے ساتھ

۲۳ اٹھتی ہے ایک میٹھی کھٹک ساتھ سانس کے
پہلو میں کون ہے دل حسرت فزا کے ساتھ

۲۴ کچھ ضبط کا خیال ہے کچھ چارہ گر کا پاس
سہتا ہوں درد عشق کے صدمے دوا کے ساتھ

۲۵ کچھ بے حمیتی ہو تو بنتی ہے بات اب
در تک تو آ سکے آ گئے بخت رسا کے ساتھ

۲۶ ہر بار کیا ڈراتے ہو بیداد جور سے
اک آپ بھی سہی فلک فتنہ زا کے ساتھ

۲۷ مجھ سے زباں ملاتے ہو ایما غیر پر
پیتا ہوں گھونٹ خون کے آب بقا کے ساتھ

۲۸ جاتا ہے جو ادھر کو اسی سے بگاڑ ہے
ہم بھی الجھتے پھرتے ہیں چلتی ہوا کے ساتھ

۲۹ شرمائے اور عدو کے نہ پہلو سے اٹھ سکے
تمکین نے اور حشر اٹھایا حیا کے ساتھ

۳۰ دیوانگی کی حد بھی ہے اب کے بہار میں
بڑھتا جنوں ہے جنبش موج صبا کے ساتھ

۳۱ ہیں واعظوں کے حد سے ارادے بڑھے ہوئے
توڑینگے توبہ اسکی طلسم حیا کے ساتھ

۳۲ کیسا ہنر میں تم نے چھپایا ہے عیب کو
دل میں کدورتیں ہیں تو رخ کی حیا کے ساتھ

انور وہ قتل کرتے ہیں دیتا ہوں میں دعا
اک ربط بھی ہے اپنے وفا کو جفا کے ساتھ

| | | |
|---|---|---|
| آنکھیں دکھا میں غیر کو میری خطا کے ساتھ | ۱ | مطلب ادا وہ کرتے ہیں اور کس ادا کے ساتھ |
| شوخی نگہ کے ساتھ تغافل جفا کے ساتھ | ۲ | عشاق پر ہجوم بلا ہے بلا کے ساتھ |
| آخر ہوا نہ ضبط شب وصل مدعی | ۳ | نالہ نکل گیا مری لب سے دعا کے ساتھ |
| تیرے ستم سے مجھ کو ملا منصب کلیم | ۴ | اک وجہ گفتگو نکل آئی خدا کے ساتھ |
| تیرا حجاب اٹھتے ہی آیا وہ ناگہاں | ۵ | بسمل کے پاؤں کھل گئے بند قبا کے ساتھ |
| میں کیا کہ دشمنوں کی بھی قسمت الٹ گئی | ۶ | ترچھی ادائیں اور تری بانکی ادا کے ساتھ |
| راہ طلب میں شوق کی منظور ہے نمود | ۷ | مٹتے قدم قدم پہ چلے رہنما کے ساتھ |
| یا رب غلط ہو فہم کج اندیش کا گماں | ۸ | کچھ کہہ رہا ہے اُن سے عدو التجا کے ساتھ |
| دیتے نہیں کسی کو پتہ اپنے حال کا | ۹ | بیگانہ بن کے چلتے ہیں ہر آشنا کے ساتھ |
| مے بے طلب ملی تو ہوئی یار کی طلب | ۱۰ | بندوں کے ناز بھی ہیں برائے خدا کے ساتھ |
| جوش قلق میں دیکھیے کیا مانگتا ہوں میں | ۱۱ | یاروں کے دم نکلتے ہیں میری دعا کے ساتھ |
| گھر سے مجھے نکالتے رہیے پر اس طرح | ۱۲ | کہ مدعی کے ساتھ گیے مدعا کے ساتھ |
| کیوں شوق میں گرائیے ساتھ اپنے شان عشق | ۱۳ | اغماض بھی ضرور ہے کچھ التجا کے ساتھ |
| کہتا ہوں یہ نصیب نہ دشمن کو ہو فراق | ۱۴ | آمیں وہ کہتے جاتے ہیں میری دعا کے ساتھ |
| لیلی کا نام زندہ ہے اب تک جہان میں | ۱۵ | تم بھی نباہ دو کسی اہل وفا کے ساتھ |

۱۶ — پھرتے ہی اُنکی آنکھ کے وابستہ تر ہُوا / بس دل کے ساتھ دل نگہِ فتنہ زا کے ساتھ

۱۷ — ہم عالمِ خیال میں کچھ بھی نہ خوش ہوئے / ہے رشک غیر یاد لبِ جانفزا کے ساتھ

۱۸ — اب تو بڑا خیال تری رنجشوں کا ہے / محشر میں دیکھ لینگے خُدا کی خُدا کے ساتھ

۱۹ — کہتا ہے ڈر کے ہاتھ وفا سے اُٹھا لیا / دشمن کی بات بنگئی میری دُعا کے ساتھ

۲۰ — آتا ہے بوئے دوست میں کافر بسا ہُوا / قاصد بھی اک رقیب ہے اپنا صبا کے ساتھ

۲۱ — کیا ڈھونڈھتے ہو دہر میں انور رجالِ دوست / چندے پھرو چلو کبھی مردِ خُدا کے ساتھ

۱ — ہے تصور سے تری تصویر پشتِ آئینہ / بلکہ ہے ایک ماہ پر تنویر پشتِ آئینہ

۲ — دل سے یوں بھاگے مرے کھنچ جائے زبانِ تیز تر / ہے مگر اک نقش پر تسخیر پشتِ آئینہ

۳ — دل پہ روشن ہو نہیں کچھ اپنی قسمت میں فروغ / بنگئی گویا مری تقدیر پشتِ آئینہ

۴ — ہوگئی آئینہ رو یہ نکو دوروئی کی دلیل / کیوں بنی اے مالکِ تقدیر پشتِ آئینہ

۵ — پڑتی ہے بیطور ہی اُسکی نگہ سینہ تو کیا / توڑ دیگا دیکھنا یہ تیر پشتِ آئینہ

۶ — کیوں تم آئینہ داری دو ہوئے ہم اور عکس / ہوگئی کیا ایکدم شمشیر پشتِ آئینہ

۷ — سامنے اُسکے یدِ بیضا متاعِ رُوئے دوست / ہاتھ رہ ہے یہہ وہاں توقیرِ پشتِ آئینہ

۸ — لاؤں دل میں بھی جو اُس آئینہ داری کا خیال / شرم سے ہو غنچہ تصویر پشتِ آئینہ

۹ — دیکھے کیا پشت آئینہ کو تیرے عکس سے / رو تو ہے رو مہر پُر تنویر پشتِ آئینہ

۱۰ — رو میں آئینہ سے کیا ہے یہ حجاب جانبین / پھونک دی اے آہ پُر تاثیر پشتِ آئینہ

اس میں عکس رخ یزداں ہاتھ تری طرح نور
مصحف آئینہ اور تفسیر پشت آئینہ

بسکہ جو ہے روبرو تیرے کھٹکتا ہے مجھے
آنکھ میں لگتی ہے مثل تیر پشت آئینہ

سامنے افتادہ کیوں رہتا ہے پر زخم ہیں تجھے
لگ گئی بستر سے اے بے پیر پشت آئینہ

ہو نہ عکس افگن جو رخ تیرا تو یہ بے نور ہو
اس سے بچا گے ڈھکے سو تیر پشت آئینہ

تکیہ اسکا ہے سر زانوئے نازک ہائے ہائے
ہو گئی حق میں مرے شمشیر پشت آئینہ

بے صفا ہے اسلئے انور یہ ہے ناکام دید
کر چکی ہے در نکیا تقصیر پشت آئینہ

ہے کف روشن تری جاگیر پشت آئینہ
اے خوشا قسمت نہ ہے تقدیر پشت آئینہ

بے صفا از بسکہ تھی تقدیر پشت آئینہ
کچھ نہ صیقلگر نے کی تدبیر پشت آئینہ

نقش جو اسکا ہوا تصویر پشت آئینہ
رخ سے اسکے ہوئی نخچیر پشت آئینہ

ہے سر زانو سے پیوستہ اور اس فکر میں
ہو گئی ہے پائے در زنجیر پشت آئینہ

شرم سے ہے پیش روئے یار یہ بے آب و تاب
روئے آئینہ ہوا تصویر پشت آئینہ

ہے صفائی روئے بسمل دیکھکر رو کی صفا
صیقل رو کا الف ہے تیر پشت آئینہ

عکس افگن ہو اگر وہ نرگس جادو طراز
منہ سے بولے غنچہ تصویر پشت آئینہ

روئے آئینہ گریباں گیر عکس روئے یار
دست رشک اپنا ہے دامنگیر پشت آئینہ

اصل میں ہے راست تو بھی دیکھتے ہیں اسکو سب
ہے بری تحریر وہاں تحریر پشت آئینہ

روئے آئینہ ضیا سے ہے تو تھا نہ شناس
روئے اسکندر کو اب تقدیر پشت آئینہ

۱۱ ہے پسِ آئینہ جو اللہ اکبر واں رقم — میں ہوں کشتہ اور یہ تکبیر پشتِ آئینہ

۱۲ متصل زانو سے یا اور وہ ترے رخ سے جدا — ہے فزوں رخ سے کہیں توقیر پشتِ آئینہ

۱۳ دید سے محروم اور شائق نہ ہو ممکن نہیں — پر کوئی سنتا نہیں تقریر پشتِ آئینہ

۱۴ دیکھ ہی سکتا نہیں اپنے سوا شکل مثال — رعبِ دل میں ہے ترے تاثیر پشتِ آئینہ

۱۵ مفت اے صیاد ہے مٹی کی و جعل بیکار — ہے جو یہ تصویر میں نخچیر پشتِ آئینہ

۱۶ ہے جو اسکی آئینہ داری کی حسرت نقشِ دل — تیز ہے عشاق پر شمشیر پشتِ آئینہ

۱۷ تجھ سے نسبت شمعِ روشن کی یہ ہے بے ربط محض — جیسے بہر شمع ہو گلگیر پشتِ آئینہ

۱۸ خنجرِ عکسِ مژہ واں روئے آئینہ پہ تیز — اور ادھر مشاطہ پر تسخیر پشتِ آئینہ

۱۹ اسکی صورت کیا کھینچی اسپر اک عالم کھچی — جسنے دیکھا ہو گیا تصویر پشتِ آئینہ

۲۰ خوردہ جوئی روئے آئینہ کفِ روشن تری — اور پشتِ دستِ آہو گیر پشتِ آئینہ

۲۱ ناز ہمدوشی سے اُس نقشہ کی اُڑ جانیکو تھے — پر ہوئی اُلفت تری زنجیر پشتِ آئینہ

۲۲ شکل دو دام نگاہِ یار آخر ہو گئی — تھی یہ رنگیں پیکری تزویر پشتِ آئینہ

۲۳ بسترِ زخمی نہ بنجائے کفِ رنگیں تری — تیری ہر انگشت ہے شمشیر پشتِ آئینہ

۲۴ روئے آئینہ نہیں پر ہے جو زانو پر ترے — ہے فروزاں اخترِ تقدیر پشتِ آئینہ

۲۵ مجھکو آئینہ دکھاتے ہیں مرے عرضِ وصال — جرم سے میرے ہوئی توقیر پشتِ آئینہ

۲۶ کسرِ شان میری ہے اُسکے سامنے یوں جیسے ہو — پیش روئے آئینہ تحقیر پشتِ آئینہ

۲۷ اک جہان بیقراری کھینچ لے سیماب کیا — جذبِ دل ہو گر مرا تسخیر پشتِ آئینہ

اُسے صیاد نے سمجھی ہی نہیں لذتِ قتل ۔ ١١ ۔ ورنہ خود لوٹتا پھرتا کسی نخچیر کے ساتھ

بات کس طرح زباں منہ سے نکالوں انور
اشک آنکھوں سے نکل آتے ہیں تقریر کے ساتھ

## ردیف یائے

اُلفت انجام میں راحت ہی سہی ۔ ١ ۔ عُمر بھر یہاں تو مصیبت ہی سہی

مرگ انجام محبت ہی سہی ۔ ٢ ۔ عشق مر جانے کی جرأت ہی سہی

میں یہ خوش ہوں کہ علاقہ کچھ ہے ۔ ٣ ۔ مجھ سے گو دل میں کدورت ہی سہی

ہے جو منظور تغافل میں کمال ۔ ٤ ۔ تو تغافل میں بھی غفلت ہی سہی

ڈر قیامت کا بہت ہے واعظ ۔ ٥ ۔ وُہ ہماری شبِ فرقت ہی سہی

کچھ تو دیگی مجھے صبحِ شبِ وصل ۔ ٦ ۔ موت آنے کی بشارت ہی سہی

آپ کرتے ہیں اگر مشقِ ستم ۔ ٧ ۔ میں سزاوارِ عقوبت ہی سہی

اپنے وعدے سے ہے پھرنا کیسا ۔ ٨ ۔ ہے نزاکت تو نزاکت ہی سہی

میں نہ جاؤنگا عدو کے ہوتے ۔ ٩ ۔ کُوچۂ یار میں جنت ہی سہی

میرے گھر آئے کوئی شانِ خُدا ۔ ١٠ ۔ یہ تو مانا کہ وُہ آفت ہی سہی

پھینکئے کیوں مئے ناقص ساقی ۔ ١١ ۔ شیخ صاحب کی ضیافت ہی سہی

ایک روشن تو رہا دل میں چراغ ۔ ١٢ ۔ داغِ ناکامیٔ حسرت ہی سہی

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳ | تیغ کا وار ہے اوچھا اوچھا | نگہ ناز کی شرکت ہی سہی |
| ۱۴ | خانۂ دل کو نچھوڑ و خالی | میری جانب سے کدورت ہی سہی |
| ۱۵ | اور کیا مانگئے تجھ سے اے چرخ | کوچۂ یار میں رحلت ہی سہی |
| ۱۶ | اُف رے یہ کچھ غضب اوشعلہ مزاج | خیر طینت میں شرارت ہی سہی |
| ۱۷ | انور اُس بزم میں جانا کیا تھا | اب جو ذلت ہے تو ذلت ہی سہی |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | واعظ اب ترکِ نصیحت ہی سہی | ہے عنائت تو عنائت ہی سہی |
| ۲ | اُنکے یہاں آنے کی حکمت ہی سہی | اپنے مرجانے کی شہرت ہی سہی |
| ۳ | آؤ ملجاؤ یہ جھگڑا کیا ہے | تم کو اغیار سے نفرت ہی سہی |
| ۴ | شبِ فرقت کا بسر کرنا ہے | طولِ گیسو کی حکائت ہی سہی |
| ۵ | خاک ہونے کی یہاں ہے تدبیر | دل میں وہاں دخل کدورت ہی سہی |
| ۶ | نہیں بیکار عزمِ ترکِ وطن | ایک رفیقِ رہِ غربت ہی سہی |
| ۷ | باندھ دو سلسلۂ گیسو سے | خیر اچھا مجھے وحشت ہی سہی |
| ۸ | صبر سے ہے دل و سینہ لبریز | نگہ یار کی دعوت ہی سہی |
| ۹ | آؤ زاہد کو بنائیں کچھ کچھ | بیٹھے بیٹھے کوئی صنعت ہی سہی |
| ۱۰ | فال بد بھی نہ کہوں گا منہ سے | گو تمہیں مجھ سے عداوت ہی سہی |
| ۱۱ | کچھ تو ملجائے لبِ شیریں سے | زہر کھانے کی اجازت ہی سہی |

| | | |
|---|---|---|
| توڑتے ہیں دل عاشق کیونکر | ۱۲ | گو سراپا وہ نزاکت ہی سہی |
| کوئی ہنگامہ تو ہو بالیں پر | ۱۳ | تو نہیں شور قیامت ہی سہی |
| آؤ بازار میں چرچے تو سنو | ۱۴ | غیر سے محفل خلوت ہی سہی |
| وہ تو کب آئے یہاں پر یہ خیال | ۱۵ | دل کے بہلانے کی حکمت ہی سہی |
| ہائے کافر تیری بے پروائی | ۱۶ | ہے شکایت تو شکایت ہی سہی |
| مجھ کو اور بادہ کشی سے نسبت | ۱۷ | مگر اک شیخ سے حجت ہی سہی |
| دل میں یہاں آکے نکلنا کیسا | ۱۸ | اے وہ ارمان شہادت ہی سہی |

۱۹ — ایسے مجبور ہوئے کیوں انور<br>جان کھو دینے کی قدرت ہی سہی

| | | |
|---|---|---|
| ہے بھی اور پھر نظر نہیں آتی | ۱ | دھیان میں وہ کمر نہیں آتی |
| مانگتا ہوں مگر نہیں آتی | ۲ | یہ اجل وقت پر نہیں آتی |
| تیرے کشتوں کا روز حشر حساب | ۳ | غیرت او فتنہ گر نہیں آتی |
| طبع اپنی بھی ایک آندھی ہے | ۴ | خاک اڑانی مگر نہیں آتی |
| ابر کس کس طرح برستا ہے | ۵ | شرم اے چشم تر نہیں آتی |
| تم تو یوں محو ظلم ہو کر ہمیں | ۶ | آہ کرنی مگر نہیں آتی |
| نذر کچھ کرکے دل کو لے کر یہ جنس | ۷ | مفت اے مفت بر نہیں آتی |
| مختصر حال درد دل یہ ہے | ۸ | موت اے چارہ گر نہیں آتی |

| مصرع اول | نمبر | مصرع ثانی |
| --- | --- | --- |
| یارب آباد کوئے یار رہے | ۹ | کہ قیامت اُدھر نہیں آتی |
| نیند کا کام گرچہ آنا ہے | ۱۰ | میری آنکھوں میں پر نہیں آتی |
| بے طرح پڑتی ہے نظر اُن کی | ۱۱ | خیر دل کی نظر نہیں آتی |
| بے پری نے اُڑا رکھا ہے مجھے | ۱۲ | حسرت بال و پر نہیں آتی |
| سب کچھ آتا ہے تو نہیں آتا | ۱۳ | گر دعا سیمبر نہیں آتی |
| اپنی اس آرزو کو کیا کوسوں | ۱۴ | آپ وہاں تیغ پر نہیں آتی |
| جان دینی تو ہم کو آتی ہے | ۱۵ | دل کو تسکین اگر نہیں آتی |
| غیر کچھ مانگتا ہے دیکھیں تو | ۱۶ | ہے تمہیں کس قدر نہیں آتی |
| دل کی اپنے جگہ پہ لوں لیکن | ۱۷ | ایک کی ایک پر نہیں آتی |
| دشمن اور اک نگہ میں لوٹ بجائے | ۱۸ | چوٹ پوری مگر نہیں آتی |
| تیرا کوچہ ہے مصر نظارہ | ۱۹ | کر پلٹ کر نظر نہیں آتی |
| اُنکا آنا تو ایک آنا ہے | ۲۰ | موت بھی وقت پر نہیں آتی |

انور اس شب کی دیکھ لو تاخیر
صبح ہوتی نظر نہیں آتی

| مصرع اول | نمبر | مصرع ثانی |
| --- | --- | --- |
| ماجرا دار درس کا خلق میں مشہور ہے | ۱ | اب کے تقلید خوش گفتاری منصور ہے |
| خلق سے عاجز ترا مستغنیٰ و مغرور ہے | ۲ | جو ترے نزدیک ہے نزدیک اپنے دور ہے |
| رگ برگ سبزہ قدرت سے تری معمور ہے | ۳ | جس زباں پر دیکھتا ہوں نغمۂ منصور ہے |

اور کچھ دُنیا سے کھنچ جا اور بڑھ جائے سوئے حق
تیر جتنا کھنچ گیا یہ میں اُتنا دُور ہے

اور کیا ہوگی شہیدانِ محبت کی دیت
بس تڑپنا لوٹنا مقبول ہے منظور ہے

کوہ و وادی پر نہیں کچھ حصر طالب تر جا ہے
ہر قدم پر دشتِ ایمن ہر قدم پر طور ہے

اپنی مجبوری پہ کیا حسرت ہے قربِ غیر کی
اُن سے کتنا پاس ہے جو مجھ سے اتنی دُور ہے

نیک ہوں یا بد ہوں تمھارا ہوں تمھیں کو پاس ہے
تم نے لکھا ہے مری قسمت میں جو مسطور ہے

ذرّہ ہے وہ ہو جائیگا رہروِ مسلک رو جا ہے
جادۂ صحرائے توحید اک دمِ ساطور ہے

ایک مخفی سی ادا ہے آپ کی دونو طرف
وہ حکایت حضرتِ یُوسف کی جو مشہور ہے

اسقدر عشقِ مجاز و عشقِ حق میں فرق ہے
اک چراغِ دیر ہے اور ایک شمعِ طور ہے

ہو مجازی یا حقیقی حُسن کی ہے روشنی
وہ چراغِ بتکدہ ہے اور یہ شمعِ طور ہے

سوز کا فرخوئے بدگو دفع دونوں کا محل
وُہ جگر میں داغ ہے اور دل میں ناسور ہے

ہے ادا و نازِ لیلیٰ اور سراپا عجزِ قیس
یہ بھی تیری شان ہے اور وہ بھی ترا نور ہے

ہوں وہ عاصی جو گنہ میرے نوشتہ ہیں تو ہو
وُہ بھی شاید نامۂ اعمال میں مسطور ہے

گر بہت اُبھرا تو زاہد عیشِ عقبیٰ پر گرا
سعیِ سیئات گرفتاریٔ زلفِ حور ہے

ربط بڑھ جائے تو حُسن و عشق کی ہے شان ایک
جو نفس ہے سینۂ عاشق میں شمعِ طور ہے

جو مرا محبوب ہے وہ ہی مرا مطلوب ہے
جو مجھے منظور ہے وُہ ہی تجھے منظور ہے

عشق ہے اپنے سے جب اپنے سے بچھڑ کر رہ گیا
طالب و مطلوب کیا خود ناظر و منظور ہے

نور و ظلمت اوج و پستی مسلکِ عرفان میں
یہاں سے نکلے چاہِ بابل ہاں سے اُبھری کوہِ طور ہے

کاتبِ اعمال جو چاہیں لکھیں کچھ غم نہیں — بے نظر اُس پر کہ جس سے قہر کوسوں دور ہے
وہ گناہ کرتا ہوں اب جی کھول کر جو رہ گئے — جانتا ہوں خیر مجھ سے قہر تجھ سے دور ہے
بادشاہی مال کچھ ہوتی تو کہتے فی الزماں — تیرے دروازہ کا سائل قیصر و فغفور ہے
آپ ہی کو پالیا زاہد نے تو سب کچھ ملا — کہئے کس منہ سے کہ اتنی سعی نا مشکور ہے

لوٹنا کیا ہم نوایاں سفر کی یاد میں
خیر ہے انور یہ کچھ دلّی نہیں جو دور ہے

حسنِ دل آویز و عشقِ پاک کا مذکور ہے — سلسلہ اپنے سخن کا تارِ زلفِ حور ہے
مہر میں کسکا فروغ اور مہ میں کسکا نور ہے — کچھ چھپانا کچھ جتانا راز کا منظور ہے
حسن ہیں سو جلوہ ہر جادہ میں اُسکا نور ہے — اسقدر پیدائیوں پر کسقدر مستور ہے
آپ جس جا ہیں پہنچنا واں نظر سے دور ہے — اڑکے جانا جائے بال پر سے دور ہے
سامنے ہے جلوہ اور کوسوں نظر سے دور ہے — تم کو پانا کس قدر فہمِ بشر سے دور ہے
مر لوں مجھ سے جدا کوسوں نظر سے دور ہے — راہ اپنی دور ہے اور دور تر سے دور ہے
کیا نمودِ لذتِ دردِ جگر منظور ہے — جو حریصِ عشق ہے دلشاد ہے مسرور ہے
دل میں ہے دل کو مگر پانا نظر سے دور ہے — کسقدر منزل رہِ نزدیکتر سے دور ہے
راہ وہ چلتا ہوں میں جو راہبر سے دور ہے — رہروی اپنی رہ و رسمِ سفر سے دور ہے
بے طلب دل میں وہ اور حدِ بشر سے دور ہے — پاس سے بھی پاس ہے وہ دور تر سے دور ہے
عقل وہ ہے جو کسی راہِ طلب میں گم ہوئی — فہم وہ ہے جو کسی ادراک میں معذور ہے

جو اُٹھا پردہ نظر سے وہاں حجاب ہے ہوا
جتنی یہاں آنکھیں کھلیں اتنا ہی مستور ہے

ہے لطافت خیز ذوقِ اہلِ حسنِ عفیف
آہ سینہ میں مرے تارِ نگاہِ حور ہے

یوں دکھاتا ہے تماشا وہ امید و یاس کا
میرے دل کے پاس ہے میری نظر سے دور ہے

پائے بندانِ محبت پر زباں کھولی تو کیا
آپ ہی زاہد اسیرِ نازِ زلفِ حور ہے

رند و زاہد دونوں اہلِ عشق سے ہیں لطف
یہ شہیدِ مہوشاں ہے وہ قتیلِ حور ہے

عشق واجب ہو گیا روئے تجلی خیز کا
دلستانی پردہ پردہ میں انہیں منظور ہے

بات بہکی بہکی آئی ہے لبِ میخوار پر
حال کچھ وہ ہے کہ لب گویا نہیں معذور ہے

مدعا یہ ہے عبادت سے کہ مل جائے بہشت
زاہدِ سالوس گر زاہد نہیں مزدور ہے

مجھ سے اور بے طاقتی کی پرسش کچھ بات ہے
جانتے ہو تم کہ جو حالِ دلِ رنجور ہے

ہو فنا پر منحصر دیدار اور جیتا رہے
واقعی عاشق اگر ناچار ہے مجبور ہے

حسن ہے دھوکہ ہی دھوکہ ورنہ یہ سمجھا دہر
سر سے پا تک صورتِ مکر و فریب و زور ہے

ہر ادا میں اہلِ دل پاتے ہیں لطفِ مرگ و زیست
جو صریرِ کلک ہے آہنگِ نفخِ صور ہے

طور پر غش ہیں تو دم دیتے ہیں شمعِ دیر پر
عاشقوں کو کب سرِ تمیزِ نار و نور ہے

مصلحت ہے کچھ کہ کچھ کھلتے نہیں اربابِ ذوق
ورنہ اس حلقہ میں اک اک اہلِ دل منصور ہے

سنگ کاوی تیشہ رانی اور امیدِ وصلِ یار
کوہکن عاشق نہیں اک بیخبر مزدور ہے

دار پر کھنچنا اگر معراج ہے عشاق کی
کس بلندی پر فروزاں اخترِ منصور ہے

وہ بھی کچھ ہے باخبر جو ہے ادھر سے بیخبر
یہاں ہے وہ ہشیار جو وہاں سے نشے میں چور ہے

مرضیِ دوست سے ناچار ہیں ورنہ مجبور ۸ بارہا دردسے مرجانے پہ تیار ہوئے

تیرہ کاری سے نہ دیکھا ہی کبھی روئے سفید ۹ عمر کے روز بھی کیا اپنے شبِ تار ہوئے

نازِ معشوق نے پایا ہے تو عاشق نے نیاز ۱۰ جو ہوئے کار پہ مصلحت کار ہوئے

ہو مجازی کہ حقیقی مگر اس الفت میں ۱۱ ایک گر یار ہوا سینکڑوں اغیار ہوئے

بے نظر اور کہیں گر گئے نظروں سے حسیں ۱۲ پھول جو آنکھ میں تھے دل میں وہ اب خار ہوئے

طاعتِ زاہدِ سالوس پہ ٹھہری جو نگاہ ۱۳ تار جو سبحہ میں تھے رشتۂ زنار ہوئے

درد میں تا ہو زباں زمزمہ سنج یا رب ۱۴ تیرے دلباختہ اس شوق میں بیمار ہوئے

۱۵ کیجئے طاعتِ حق یاد بھی ہے کچھ انور
کیا دمِ صبحِ ازل آپ سے اقرار ہوئے

جیتے رہے تو خاک تیرے ناتواں رہے ۱ اپنے بھی دل پہ غم کی طرح سے گراں رہے

وہ مہرباں ہوئے بھی تو ہم بدگماں رہے ۲ ہم سے کوئی چھپے تو بتاؤ کہاں رہے

مہماں رہے وہ غیر کے ہاں میزباں رہے ۳ آئیں مری نظر میں اب ایسے کہاں رہے

دیکھا جو پاس وضع سے کچھ مجھ کو بند بند ۴ کیا کیا وہ چھیڑنے کو مرے سرگراں رہے

آنکھیں بچھا رکھی ہیں ہر اک جائے شوق پر ۵ میں میزباں رہا ہوں وہ مہماں جہاں رہے

کچھ ہم رُکے رُکے رہے کچھ وہ کھنچے کھنچے ۶ ارمان جی کے جی ہی میں کیا کیا نہاں رہے

کمبخت کوئی دم تو رہیگا نظر سے دور ۷ خوش ہوں جو انکے در پہ عدو پاسباں رہے

مٹی خراب ہے ترے کوچہ میں ورنہ ہم ۸ ابتک تو جس میں پہ رہے آسماں رہے

| | | |
|---|---|---|
| یہ بیزسا پرہیز ہے عشاق سے اُنکو | ۱۳ | نقش قدم آنکھوں سے لگانے نہیں دیتے |
| کہتے ہیں جو دل ہیں تو سمجھتا ہوں کہ میں ہوں | ۱۴ | اندیشۂ ہستی بھی مٹانے نہیں دیتے |
| ملنے کی بھی اُمید نہ ملنے کی بھی ہے آس | ۱۵ | دل ہیں وہ کوئی رنگ جمانے نہیں دیتے |
| کچھ تاں بڑھائی ہے قتیلانِ وفا کی | ۱۶ | مقتل سے وہ لاشے بھی اُٹھانے نہیں دیتے |
| ہے دھیان کہ طوفان نہ اُٹھائے کوئی گر کے | ۱۷ | سینے سے بھی وہ ہاتھ اُٹھانے نہیں دیتے |
| منظور نہیں در پہ مرے ناصیہ سائی | ۱۸ | تقدیر کی تحریر مٹانے نہیں دیتے |
| ہیں بزم سے بیں اُنکے نہ بیہوش نہ ہشیار | ۱۹ | آنے نہیں دیتے کہیں جانے نہیں دیتے |
| کیا جلوۂ پُرتاب دکھایا ہے کہ دیکھو | ۲۰ | تسکین وہ کسی شکل سے آنے نہیں دیتے |
| منظور نہیں اہلِ طلب چین سے بیٹھیں | ۲۱ | وہ ہاتھ جہاں سے بھی اُٹھانے نہیں دیتے |
| وہ حسن کے انوار وہ اسرار کے اظہار | ۲۲ | کچھ بات ہے ایسی کہ چھپانے نہیں دیتے |
| کہتے ہیں سدا سوزِ محبت کے فسانے | ۲۳ | اس آگ کو سینہ میں دبانے نہیں دیتے |
| ہر دل میں گرہ ہے صفت عقدۂ مطلب | ۲۴ | وہ راز کہ جو دل میں چھپانے نہیں دیتے |
| انجام کی ہے فکر تو ناکام جہاں ہوں | ۲۵ | یاروں سے مجھے ربط بڑھانے نہیں دیتے |
| اک ایک نواسنج چمن کا ہے فسانہ | ۲۶ | وہ حرف کہ لب تک جسے آنے نہیں دیتے |
| آجائے اُسے رحم مگر یار حسد سے | ۲۷ | کچھ حال غم و درد سنانے نہیں دیتے |
| راہیں تو بہت دور کی معلوم ہیں لیکن | ۲۸ | مجھ کو مرے وسواس بتانے نہیں دیتے |
| ہوں تذکرۂ عشق نہ آشفتگیٔ دل | ۲۹ | کیا ہے کہ مجھے بزم میں آنے نہیں دیتے |

۸ سنتے ہیں وہ اور درد کی میرے نہیں سنتے — کہتے ہیں وہ اور دل کی سنانے نہیں دیتے

۹ بیزار ہیں اور پھر مجھے آنکھوں سے گرا کر — ہر جا سرِ تسلیم جھکانے نہیں دیتے

۱۰ دیدار کہاں کا کہ دکھا کر کوئی پرتو — سر دُھن بھی تو پھر ہوش میں آنے نہیں دیتے

۱۱ یہاں دیکھ لو جو طور پہ گذرے ہیں تماشے — جلوہ کو مگر آگ لگانے نہیں دیتے

۱۲ حُسن نظر افروز کے یہ حسن یہ دعوے — عاشق کو کبھی پاس بٹھانے نہیں دیتے

۱۳ ہے شیشہ اپنا تو سمجھ کر اُسے اپنا — دل کو بھی مجھے ہاتھ لگانے نہیں دیتے

۱۴ عشاق ہیں اور داغ تمنا مگر انور
کچھ یاد وو دا پنی سے بھُلانے نہیں دیتے

۱ جو صورت رشک تجلی ہیں یہیں تصویر مٹی کی — اسی مٹی نے تاب مہر تنویر مٹی کی

۲ سنبھالی دوش پر اُس طفل نے شمشیر مٹی کی — خلائق حشر کو ہو دیگی دامنگیر مٹی کی

۳ پسند آئی یہ حق کو عجز کی تقریر مٹی کی — کہ مسجود ملائک بن گئی تصویر مٹی کی

۴ فقط انداز قاتل ہے نہ تیغ و دم کیسا — بتوں کے ہاتھ میں تو ہو فدا شمشیر مٹی کی

۵ نگہ اونچی کرو دیکھو فلک کی بخوت تجھے وہ ہے — جھکا کر چشم کیوں آ جگاہ تیر مٹی کی

۶ پٹک دینا نظر سے بس سزا ہے خاکساروں کی — فدا دامن سے جھٹکا ہو گئی تعزیر مٹی کی

۷ سبک روحوں کو بھی یہ کھینچتی ہے اپنی جانب کو — بگولے سے ہے پائے باد میں زنجیر مٹی کی

۸ وہ ہوں ناکام دیدار بتاں گر دیکھنا چاہو — یقیں ہے صاف منہ کو پھیر لے تصویر مٹی کی

۹ ہوئے ہم خاک تا پہنچیں ترے کوچے تک اسی ڈھب سے — یہ تھا اپنا مقدر آ گئے اب تقدیر مٹی کی

جو دیکھی وسعت میداں تو یہ بسمل تڑپا
کہ خوں سے قتلگہ کے سُرخ سو سو تیر مٹی کی

الٰہی آبداری خنجر قاتل کی چل جائے
کہ دم میں کیسی کیسی حسرت نخچیر مٹی کی

کرے برباد کیا باد حوادث خاکساروں کو
صبا کے دوش پر توقیر ہے تشہیر مٹی کی

بنے تھے ہم صفا اور وُہ کدورت انس مناسیں
وُہ دل میں اس کے تہینچے بن پڑی تصویر مٹی کی

ہمیں اُس کوچہ میں جانا عروج آسمانی تھا
موئے ہم یہاں یہ دیکھو جذب کی تاثیر مٹی کی

وہاں جانیں باز خودرفتگی کا اک وسیلہ تھا
قضا نے مجھ کو مٹی کر کے یہ تدبیر مٹی کی

وصال اس بُت سے ٹھہرا تھا کہ دم میں گور نے کھینچا
ہماری حسرتیں ہو ویں گی دامنگیر مٹی کی

مجھے یالیتنی کُنتُ تَرَابًا یاد آتا ہے
دم جولاں توسن یوں بڑھی توقیر مٹی کی

ہوئے جس راہ میں ہم خاک تم اُس رہ نہیں چلتے
غضب ہے آرزوئے خاک دامنگیر مٹی کی

بگولہ بن کے چکر میں ہے یعنی میں بھی گردش میں
میری تقدیر میں کیا ٹل گئی تقدیر مٹی کی

اُسے ڈھونے سے پتھر کو ہکن نے بے ستوں پایا
اُڑائی خاک کتنی ہم کو ملی جاگیر مٹی کی

ہمارا ہاتھ بھی ہے پھر گریباں تک رسائی کو
لپٹنے سے جو دامن کے نہیں تقصیر مٹی کی

پس مُردن دی مٹی بھی اگر قبر تک اُس نے
مگر مٹی ہماری اور بے تقصیر مٹی کی

یہ حسرت ہے کہ دوش باد پر ہو کوچہ بربادی
اُسے کرتی ہے مٹی حسرت توقیر مٹی کی

جہانِ چشم کیونکر لگے یا انداز کو لاؤں
چلیں وُہ یوں زمیں پر اسے جو تھا تقدیر مٹی کی

سحر ہم قبر میں سوئے جو شب ہم خواب تھے اس سے
مگر کیا ہم نے اپنی خواب کی تعبیر مٹی کی

کفن یہاں سر سے باندھا ہے لو ادھر تیغ اُسنے کھینچی ہے
مگر ہاں کچھ کشش کر جائے گر تقدیر مٹی کی

جو ملتے خاک میں وہ زندۂ جاوید رہتے ہیں
مگر تاثیر آب خضر ہے تاثیر مٹی کی

یہ چھپکے چھپکے آنا اور بچ بچ کر نکل جانا
خبر بھی ہے کسی عاشق کی دامنگیر مٹی کا

ذلیل اور ذلیل اور بتوں سے ہم کہتے تھے
نہ آخر تونے اپنی عزت و توقیر مٹی کی

خدا دست نگاریں میں کسی کے کوئی ملتا ہے
کوئی امید ہی اندیشہ کے دل کو سلتا ہے

سوال بوسہ پر دہاں میاں سے خنجر نکلتا ہے
زباں چلتی ہے گر اپنی تو انکا ہاتھ چلتا ہے

سخن کیسا ہی ناہموار ہو موزوں نکلتا ہے
مگر اسکے دہان تنگ کے سانچے میں ڈھلتا ہے

معاذ اللہ ترے مس عارض شفاف کا عالم
اٹکتا ہے دل اپنا تیغ کا ایمان پھسلتا ہے

عدو بیٹھا ہے در پر تیرے نقش کالحجر ہو کر
زمیں پکڑی ہے دانتوں سے کب اپنی جا سے ہلتا ہے

تماشا دیکھنے والوں میں ہیں گھر پھونک کر ہم بھی
بلا سے ساز و برگ جان و دل سینہ میں جلتا ہے

شب وصل اُس نے جو سر رکھی یاد کستی ہی ہمنے
ہم اپنا رنگ چلتے ہیں وہ اپنی چال چلتا ہے

تڑپ بھی تیغ کی کچھ ساتھ ہی دل میں اتر آئی
کہ میرے زخم دل کا دمبدم پہلو پھسلتا ہے

قیامت سر پہ گذرے حشر ہو طوفان جو کچھ ہو
قدم جس جا سے اپنا جم گیا پھر وہاں سے ٹلتا ہے

ہوا کے ہاتھ ہے اس ناتواں کی اب خبرگیری
کوئی جھونکا صبا کا آ نکر کروٹ بدلتا ہے

یہ کچھ نازک ہوا ہے صدمہ سہتے سہتے دل اپنا
کہ آواز شکست رنگ سے اب جی دہلتا ہے

ادھر دل ہاتھ سے چھینا ادھر پانوں میں مل ڈالا
یہ شوخی اُف رے کیا کچھ ہاتھ چلتا پانوں چلتا ہے

مزے مرنے میں بھی ہیں قتل کے اے بوالہوس دیکھا
کہ قاتل خون سے مرا شکل حنا ہاتھوں میں ملتا ہے

۱۴ مجھے خود رشک ہے اس مرگ خوش انجام پر اپنی
کہ اُنکے زانوئے نازک پہ اپنا دم نکلتا ہے

۱۵ یہیں اور سر یہ تم اور تیغ بسم اللہ دیکھیں تو
جفا سے کون پھرتا ہے وفا سے کون ٹلتا ہے

۱۶ اُدھر وہ ہاتھ میں خنجر لیے بیتاب آتے ہیں
خوشی سے دل اِدھر سینہ میں دو دو ہاتھ اچھلتا ہے

۱۷ میں اس جینے پہ مرتا ہوں کہ اس عاشق کے جی میں یا
کبھی پر جان جاتی ہے کبھی پر دم نکلتا ہے

۱۸ جگر کاوی کو کیوں چھوڑا انھوں نے کیوں یہ گر سیکھے
ابھی فضل خدا سے ہاتھ چلتا پاؤں چلتا ہے

۱۹ جفائے یار ابھی باقی ہے دم لے لے اجل اک دم
عدو کے ساتھ یہاں آنکو وہ گھر سے نکلتا ہے

۲۰ ادا بیساختہ ہوتی ہے پیدا سو اداؤں سے
ترے مستی کے عالم میں بھی اک عالم نکلتا ہے

۲۱ ترے اس سے دامن باندھ دوں اپنی تغافل کا
کہاں تک دیکھیں اس حرِ دو رنگی میں ہاتھ ملتا ہے

۲۲ عدو کی گرمجوشی دیکھکر یہاں جل گئے تیور
دھواں آنکھوں سے اپنے جائے نظارہ نکلتا ہے

۲۳ وہ مجھکو قتل کرتے ہیں عدو نے کیا کیا اسمیں
رہے جو دل میں ہے وہ ہاتھ سے انکے نکلتا ہے

۲۴ تماشے کا تماشا ہے کیا کیوں صرف بیصرفہ
تمھاری بزم میں عاشق بجائے شمع جلتا ہے

۲۵ ترے ملنے کی کچھ کچھ صورتیں ہیں نقش سینہ میں
ان اصنام خیالی سے ہمارا جی بہلتا ہے

۲۶ کہوں میں سیدھی اور ناقہم کج رفتار ٹھہرا ہوا
چلو تم ٹیڑھ کی در بانکپن اس ہی نکلتا ہے

۲۷ تم ایسے کھوئے جاؤگے کہ دشمن پھر نہ پائیگا
تمھاری بات پلنے میں میرا مطلب نکلتا ہے

۲۸ مری سرباریاں جی مارتی ہیں غیر خود سر کا
سراپا پامال ہونا بوالہوس کا سر کچلتا ہے

۲۹ جدا ہوکر قدم سے تیرے ہے یوں نقش پا مضطر
کہ طفل آغوش مادر کی جدائی سے مچلتا ہے

۳۰ تری ہر شستہ رفتار میں ہے شورش محشر
مگر آغوش محشر میں یہ طفل شوخ پلتا ہے

میری خونابہ افشانی نے یہ کچھ رنگ باندھا ہے
کہ طوفان تماشا آنکھ سے تیری ابلتا ہے

مجھے دلسوزی پہ اپنے یقیں ہے تیری الفت کا
کسی کی آگ میں سچ ہے وگرنہ کون جلتا ہے

نزاکت نے تری تجکو دلایا رحم بسمل پر
کہ گرمی تپش سے اسکی تیرا جی پگھلتا ہے

تڑپتے بھی نہیں ہم آپکی پاس نزاکت سے
کہ ہوں کس طرح بار طبع نازک جی دہلتا ہے

مرے یہ نالہائے گرم گرم اور بیخبر اتنے
عدو کی ایک آہ سرد میں کیوں جی نکلتا ہے

حیا سے دور کیوں بیٹھے گلے میرے لپٹ جاؤ
کہ وقت برق و باراں ہے تمہارا جی دہلتا ہے

تصور میں کسی کے اف رے اپنی گرمی خلوت
کہ اندیشہ بھی تار شک غیر کا یہاں آکے جلتا ہے

عصب میں ساعد و بازو و ساق و گردن و قامت
مگر ہر عضو یار اک نور کے سانچے میں ڈھلتا ہے

بجا ہے گر نہیں کوئے عدو میں نقش پا اسکا
وہ ہے اک جاں پیا چلنے میں بھی وہ اڑ کے چلتا ہے

اگر واقع میں تم یوں ہی تو دل اک چیز ہے اپنا
کہ دل سے وہ بھی آنکھیں کبھی چتون میں ملتا ہے

جسے دل بار ہوا اپنا یہ باتیں اس سے لازم ہیں
میں اپنا دل بدلتا ہوں جو تو آنکھیں بدلتا ہے

مری عین تمنا ہے کہ ہے سر سے بلا ٹلتی
میں اپنا دل بدل لونگا جو وہ چتون بدلتا ہے

چمن میں غنچے بچوں میں گل کھلیں کیا کام ہے اکبر
ہمارا دل تو گلرویوں کے غنچے میں بہلتا ہے

نہ میں سمجھا نہ آپ آئے کہیں سے
پسینہ پونچھئے اپنی جبیں سے
ٹپکتا ہے پسینہ اس حسیں سے
ستارے جھڑتے ہیں ماہ جبیں سے
چلی آتی ہے ہونٹوں پر شکایت
ندامت ٹپکی پڑتی ہے جبیں سے

میں اس برہم مزاجی کے تصدق — الجھتے ہیں وہ زلفِ عنبریں سے
بسر کرتا رہا ہوں زندگانی — تہ تیغ اُس نگاہِ سرمگیں سے
یہ کس نقشِ قدم پر جبہ سا ہوں — کہ سر اُٹھتا نہیں اپنا زمیں سے
تمھیں ہمخواب دشمن دیکھتا ہوں — اُٹھا پردہ یہ چاکِ آستیں سے
جہاں مدفون ہیں تیرے کشتۂ ناز — یقیں ہے حشر اُٹھیگا وہیں سے
نہیں کوئے عدو میں نقشِ پا تک — مگر وہ اُڑ کے چلتے ہیں زمیں سے
جنوں میں اس غضب کی خاک اڑائی — بنایا آسماں ہم نے زمیں سے
گریباں گیر ہے یہاں شوقِ مُردن — وہ خنجر تو نکالیں آستیں سے
کہاں کی دل لگی کیسی محبت — مجھے اِک لاگ ہے جانِ حزیں سے
دو رنگی ایک جا نے کھینچ لی ٹ — مجھے مارا ادائے مہر و کیں سے
اُلٹ دیگا جہاں بسمل تڑپ کر — سنبھالو دست و پائے نازنیں سے
بجائے شمع جلتے ہیں سراپا — تمھاری بزم روشن ہے ہمیں سے
غضب ہی بیجگر تھا بسملِ شوق — کہ جا لپٹا ترے فتراکِ زیں سے
وہ کچھ میٹا بیاں بگڑے سے تیور — لڑائی میں مزا ہے اُس حسیں سے
اُدھر مارا اِدھر مجھ کو جلایا — لبِ جاں بخش و چشمِ خشمگیں سے
نہ نکلی اُس کے مُنہ سے آہ تک بھی — جسے مارا نگاہِ شرمگیں سے
نہ دل قابو میں اور دل میں نہ صبر — کھنچیں کس بل پہ ہم اس خشمگیں سے

| | | | |
|---|---|---|---|
| | اٹھانے ایک قیامت بیٹھے ہیں وہ | ۲ | غضب فتنے لگا لائے کہیں سے |
| ۱۰ | کمی کی دستِ قاتل نے تو بسمل | ۲۲ | بڑھائے دستِ وپائے نازنیں سے |
| | اِدھر لاؤ ذرا بیتِ حنائی | ۲۳ | پکڑ دیں چور دل کا ہم یہیں سے |
| | اگر سچ ہے حسینوں میں تلوّن | ۲۴ | تو ہے امیدِ وصل انکی نہیں سے |
| | برنگ بو نکلتے ہیں کرشمے | ۲ | تمہاری نرگسِ سحر آفریں سے |
| | جہنم ہے مجھے گلزارِ جنت | ۲۰ | جُدا ہوں ایک غدار آتشیں سے |
| | یہ پردے ہیں بقدرِ شوقِ دیدار | ۲۱ | یہ ساری لن ترانی ہے ہمیں سے |
| | جہاں کو جلوہ گاہ یار دیکھیں | ۲۸ | جو نظارہ کریں چشمِ یقیں سے |
| | مجھے کیا غم کہ بارِ الفتِ غیر | ۲۱ | نہ اٹھے گا کبھی اس نازنیں سے |
| | سنانیں چل رہی ہیں جانِ دل پر | ۱۴ | نگاہیں لڑ رہی ہیں اک حسیں سے |

وہاں عاشق کُشی ہے عینِ ایمان
انہیں کیا بحث انور کفر و دیں سے

| | | |
|---|---|---|
| الہی زار اس عشق کے آزار سے | ۱ | موت ڈرتی ہے ترے بیمار سے |
| اعتبارِ الفت کا کیا اغیار سے | ۲ | دم چُراتے ہیں تری تلوار سے |
| کچھ تو ہی خالی نہیں اغیار سے | ۳ | رنگ اڑتا ہے گلِ رخسار سے |
| ہے فلک تک خاک اور عظم رقیب | ۴ | جل رہا ہوں آہ آتشبار سے |
| ضعف میں مرنا بھی مشکل ہوگیا | ۵ | جان الجھی ہے نفس کی تار سے |

| | | |
|---|---|---|
| ہورہے ہیں اک نہ اکدن یہ ہی حشر | ۶ | فتنے اُٹھ اُٹھ کر تیری رفتار سے |
| تھرہیں مستی میں وُہ انگڑائیاں | ۷ | خالی ہاتوں لڑتے ہیں تلوار سے |
| گرکہیں جابیٹھیں ہم تکلیف دست | ۸ | سایہ اُڑجائے تیری دیوار سے |
| وہاں وُہی طرزِ جفا غفلت ستریک | ۹ | پس گیا جو پس گیا رفتار سے |
| جمع اپنا خرمنِ دل جب ہوا | ۱۰ | بجلیاں ٹوٹیں نگاہ یار سے |
| ہے خریدار ایک عالم یار کا | ۱۱ | سرو ہوں اِس گرمی بازار سے |
| تھی جو مطلب کی تو ساری برہمی | ۱۲ | جھٹ اُڑا لی طرۂ طرار سے |
| مجھ سے گر ضد ہے تو لو کہتا ہوں میں | ۱۳ | میرے کہنے سے ملو اغیار سے |
| ۱۴ | واعظِ وقت آج انور سے نکلے<br>کل نکلتے تھے درِ خمار سے | |

| | | |
|---|---|---|
| نہیں طاقت مجھے ضبطِ فغاں کی | ۱ | بُرا لی سر پہ لینی ہے جہاں کی |
| پیام غیر ہی پر گو کہ ہاں کی | ۲ | حقیقت تو کھلی اُنکے وہاں کی |
| تمنا تم سے رکھتا ہوں جہاں کی | ۳ | میری اک بات ہے سو داستاں کی |
| ملے جان ابد کیا گر نہ جانا تو | ۴ | کہ کیا مدت ہے عمرِ جاوداں کی |
| کمر باندھی ہے توبہ توڑنے پر | ۵ | الٰہی خیر عزمِ ناتواں کی |
| در و دیوار سے حسرت ہے پیدا | ۶ | مکاں بھی کہہ رہا ہے لامکاں کی |
| خدا کی بے نیازی مانتا ہوں تو | ۷ | ذرا پرسش نہیں نازِ بتاں کی |

کسی کافر پہ گر مرتے نہ رہیے ۔ تو کیا لذت حیاتِ جاوداں کی
تمہارے ہاتھ سے مرنا ہے شاید ۔ کہ گذری ستامِ غم اس نیمجاں کی
وہ اپنے دم میں ہیں اس فکر میں ہم ۔ کہ جہالی کریں کیا میہماں کی
رہا یکساں ہمیشہ بارِ اغیار ۔ وفائیں ہم سے پوچھو آسماں کی
بغل میں دل یہاں چلتے ہیں ہاں تیر ۔ جدائی دیکھتا ہوں جسم وجاں کی
چلے دشمن کے گھر خود رفتہ ہوکر ۔ طبیعت آگئی ایسی کہاں کی
ستم ہے پند گو کی مہربانی ۔ دہائی ہے اس بتِ نامہرباں کی
تکلف اپنی بزم آرائیوں کا ۔ دکھا دیتا ہے صورت میہماں کی
یہ باتیں سچ یہ قسمیں راست لیکن ۔ یہ کیا کہتی ہے طراری زباں کی
ادھر ہم اور گراں جانی کے دعوے ۔ اُدھر تم اور صلاحیں امتحاں کی
سلائیں بخت بیدار عدو کو ۔ کہانی کہکے اس آرامِ جاں کی
یہ رعبِ حسن سے گھبرا گئے ہم ۔ کہ سوجھی بات کچھ اور کچھ بیاں کی
ملیں نظریں تو اب دل کی نہیں خیر ۔ خبر یہ سود دیتا ہے زیاں کی
شکستِ عہد پہ باندھینگے کس کو ۔ کمر میں ہے جو خاصیت دہاں کی
غم انکا دل میں ہے اے نالہ خاموش ۔ کہ نازک ہے طبیعت میہماں کی
چھری ہوتی ہے وہاں عشاق پر تیز ۔ انہیں حاجت نہیں سنگِ فساں کی
رہے ناکام اب اس ضعف سے ہم ۔ کہ منت تک نہ اٹھے پاسباں کی

| | | |
|---|---|---|
| یہیں سر پھوڑنے کے ولولے ہیں | ۲۵ | نہیں خبر اُنکے سنگ آستاں کی |
| یہ سوئے کُشتۂ تیغ تغافل | ۲۶ | کہ آنکھیں کُھل گئیں خواب گراں کی |
| ستم سے باز آئے بھی تو ایسے | ۲۷ | کہ اپنے ناز پر خود الاماں کی |

۲۸ — چلے ہیں آج انور میکدہ میں
کرامت دیکھنا پیر مغاں کی

| | | |
|---|---|---|
| یہاں آرزوئے قتل میں جینا عذاب ہے | ۱ | یعنے تمہارے ہاتھ سے مرنا ثواب ہے |
| کیا اسکی ہے خوشی کہ وہ رُخ بے نقاب ہے | ۲ | اک میرے ساتھ چشم جہاں کامیاب ہے |
| کہتا ہوں شوق وصل یہاں بے حساب ہے | ۳ | میرا سوال یاس سے میرا جواب ہے |
| کس دل سے توبہ توڑے ساقی کہ ہاتھ پر | ۴ | پیمان سے اپنے بڑھکے نزاکت آب ہے |
| چشم اپنی اپنی اُن کے تماشے سے بند ہے | ۵ | غفلت ہے اک طرح کی گرانی خواب ہے |
| واں اک نہیں کی بات سوا دوسری نہیں | ۶ | شل ہے سخن بھی مگر لاجواب ہے |
| دیکھی ہے ہم نے ایسی شب تیرہ طالعی | ۷ | دوراں میں اپنے ساغر آفتاب ہے |
| دشمن کی خاک اڑاتے ہیں وہ تو بھی رشک سے | ۸ | اُن سے زیادہ کچھ مری مٹی خراب ہے |
| نذر خیال کا کل صد تاب کیا کروں | ۹ | دل ہے تو وقف کشمکش پیچ و تاب ہے |
| واں اک ستم تو یہاں ہر تن ہے زبان شکر | ۱۰ | اپنا جدا جہاں سے حساب و کتاب ہے |
| عرض کشاد زلف پر ابروئے پر شکن | ۱۱ | سیدھی سی بات بھی ہے تو اُلٹا جواب ہے |
| ہو عذر گو اک آتش چشم تال میں | ۱۲ | ہے بادہ مہتاب تو کیا اجتناب ہے |

| | | |
|---|---|---|
| قسمت ہے یہاں جمع و تسکینِ جان و تن | ١٣ | روزِ وصال بھی تری آنکھوں کا خواب ہے |
| یہ دل پہ لکھ گیا کہ نہیں وہاں شمارِ ظلم | ١٤ | ورنہ کیسے دماغ حساب و کتاب ہے |
| ہاں سر جھکائے بیٹھے رہو تم کچھ اور بھی | ١٥ | ہم بھی یہ دیکھتے ہیں کہ کب تک حجاب ہے |
| کیوں اتنی دور ذوقِ زباں کے لئے گئے | ١٦ | واعظ طہور خلد میں ہے یاں شراب ہے |
| مہر یک بیک جو کھول دیا ہے تو عشق میں | ١٧ | حسرت ہی اپنی چہرہ پہ اُنکے نقاب ہے |
| دلشاد ہے قتل کے وعدے پہ ہوں مگر | ١٨ | اُنکا خیال رنجشِ ناز و عذاب ہے |
| اُلٹے ہیں سیدھی بات بھی اُلٹی ہی کرتے ہیں | ١٩ | کہتا ہوں اِک نگاہِ کرم ہو عتاب ہے |
| ٢٠ | انور یہ عقدہ پیرِ خرابات سے کھلا<br>بگڑا ہوا طریقہ دُرِ خراب ہے | |

| | | |
|---|---|---|
| کوچہ میں ترے کیا کوئی بے خوف و خطر جائے | ١ | ہر گام کا اُٹھنا یہ دکھاتا ہے کہ سر جائے |
| کیا نکلے مرے دل سے ترا تیرِ نظر جائے | ٢ | وہ جائے جدھر سایہ صفت یہ بھی اُدھر جائے |
| شاید شبِ غم جوشِ وحشت میں گذر جائے | ٣ | جو دستِ جنوں تا بگریبان سحر جائے |
| قاتل ہے جو موہوم تو پھر مطلبِ دل کیا | ٤ | دیکھیں کہ کہاں کشتۂ انداز کمر جائے |
| قابو میں طپش کے ہیں ترے مضطرب الحال | ٥ | سمجھیں اُسے موت اپنی جو کچھ بھی یہ ٹھہر جائے |
| یہ قطرہ آب اور جگر و دل مرے تشنہ | ٦ | پیکان ترا کہیئے کہ اِدھر جائے اُدھر جائے |
| ہو کچھ تو علاج تفِ خورشید قیامت | ٧ | محشر میں کوئی جائے تو بادامن تر جائے |
| کچھ پاؤں اُلٹ جاتے ہیں واں رُعب ہے ایسا | ٨ | اُس کوچہ میں جو جائے زمیں سے وہ اُدھر جائے |

۹ والله ذبے جانسوز ہے ہر نالۂ بلبل — ڈر ہے کہ دلِ یار میں تاثیر نہ کر جائے

۱۰ تاکا ہوا اُنکا نہیں جاتا ہے کہ بسمل — اُڑ کر جو بہت جائے تو تا حدِ نظر جائے

۱۱ آئے تو مرے سینہ میں دم لے ترا پیکاں — حاضر جگر و دل ہیں اِدھر جائے اُدھر جائے

۱۲ اک جیت کی بازی ہے نظر بازیِ عاشق — سو جلوے نظر آئیں اگر ایک نظر جائے

۱۳ لب نغمہ سرائی ارنی مجھکو ملے کیوں — منظور جو یہ تھا کہ مرا ذوق نظر جائے

۱۴ تمکین اُسے جانے نہیں دیتی کہیں ہرگز — کیا جائیگا وہ گرچہ کسی بات ہی پر جائے

۱۵ بیڈھب ہی ہوا ہے دلِ آشفتہ مزاج اب — ڈر ہے کہیں مجموعۂ عالم نہ بکھر جائے

۱۶ اُمید ہے اپنی یہ بر آئے نہ بر آئے — یا تیغ سرِ قتل سے یا سر سے گذر جائے

۱۷ ہے اُن پہ گراں رنج تماشائے مقابل — عکس اُترے جو آئینہ میں چہرہ بھی اُتر جائے

۱۸ جو روزِ قیامت ہے اِسی رات میں ہوگا — ورنہ یہ شبِ غم نہیں ممکن کہ گذر جائے

۱۹ اُس بزم میں جائیگا عدو حشر اُٹھا کر — کیا عمر ہے اپنی کہ جو باتوں میں گذر جائے

۲۰ کیا خوب نزاکت ہے کہ انگشت سے عدو کے — تم ہاتھ اُٹھالو تو کلائی نہ اُتر جائے

۲۱ دِل سے تو خلش جائیگی اُن ملنے نہیں کی — اے کاش وہ اقرار کرے گرچہ مکر جائے

۲۲ اچھا ہے کہ اس کاہش انجام سے چھوٹو — نظروں سے ترے مجھ پہ قیامت جو گذر جائے

۲۳ جاں بخش ہے گفتار تو لب چشمۂ حیواں — پھر کہئے کہ اُنپر کوئی کس بات پہ مرجائے

۲۴ برہم جو ہوئے ہیں وہ بس اب کچھ نہ بنیگی — تقدیر ہے کیا بات کہ بگڑے تو سنور جائے

۲۵ روشن ہے چراغِ رہِ تاریک محبت — اندھیر ہو کیا کچھ جو مرا داغِ جگر جائے

